انا انزلنا التوراة فيها هدى ونور يحكم بها النبيون الذين اسلموا للذين هادوا والربانيون والاحبار بما استحفظوا من كتاب الله و كانوا عليه شهداء فلا تخشوا الناس واخشون ولا تشتروا باياتي ثمناً قليلاً سورة مايدة آيت ۴۷

*We have surely sent down the law, containing direction and light: thireby did the prophets, who professed the true religion, judge those who Judaized; and the doctors and priests also judged by the book of God, which had been committed to their custody; and they were witnesses thereof. Therefore fear not men, but fear me, neither sell my signs for a small price.*—HOLY KORAN.

THE

# MAHOMEDAN COMMENTARY ON THE HOLY BIBLE

GENESIS I—XI.

PART II.

BY

**Syud Ahmud**

تبئين الكلام في تفسير التوراة والانجيل على ملة الاسلام

حصه دوسرا

## توريت مقدس

سورة براشيت و سورة نوح

حضرت موسى عليه السلام كي كتابوں ميں سے پهلي كتاب

مسمى به

كتاب پيدايش

باب پهلا لغايت گياره

الفه

المفتقر الى الله الصمد سيد احمد

ALLYGURH:
Printed and published by the Author at his Private Press.
1865. A. D. 1281 H.

# CONTENTS.

## فہرست



# غلط نامہ حصہ اول تبئین الکلام

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۱و۱۲ | دایم الوجود | دایم الوجود |
| ۱۹ | ۱۹ | مراد اخلاق | اخلاق مراد |
| ۷۰ | ۲۲ | بیان کي هیں | بیان کي گئي هیں مگر ابن تیمیہ نے اُنسے اختلاف کیا ہے |

# ERRATA TO PART I.

| PAGE | LINE | ERRORS | CORRECTIONS |
|---|---|---|---|
| 11 | 30 | charater | character |
| 44 | 32 | worder | wonder |
| 57 | 3 | Exihomo | Ecce Homo |
| 176 | 29 | Damascus | Damasus |
| 180 | 16 | Souvain | Louvain |
| 70 | 17 | Add the following after *opinion*: but that he himself was opposed to it. | |

# غلط نامہ حصہ دویم تبئین الکلام

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱ | جرمني | یوناني |
| ۸۰ | ۸ | کہا | رکہا |
| ۹۳ | ۱۲ | خبردار | اب |
| ۱۰۳ | ۱۰ | هانکا | پیداکیا |

# ERRATA TO PART II.

| PAGE | LINE | ERRORS | CORRECTIONS |
|---|---|---|---|
| 68 | 22 | light | *n*ight |
| 154 | 23 | whiles | *wiles* |
| 180 | 25 | to expelled | to *be* expelled |
| 245 | 4 | in the ark &c | in the ark *and drowned those* &c. |
| 341 | 39 | Christian Mahomedan | Christian *or* Mahomedan |
| 359 | 31 | here | *hear* |

# THE

## MOHOMEDAN COMMENTARY

ON THE

## HOLY BIBLE.

—GENESIS—

BY

**SYUD AHMUD.**



## تبيين الكلام في تفسير التوراة والانجيل على ملة الاسلام

## توريت مقدس

حضرت موسى عليه السلام كي كتابوں ميں سے پہلي كتاب

مسمى به

## كتاب پيدايش

الفه

المفتقر الى الله الصمد سيد احمد



GHAZEEPORE,

PRINTED AND PUBLISHED BY THE AUTHOR AT HIS PRIVATE PRESS.

1863 A. D. 1279 H.

بسم الله الرحمن الرحیم

## دیباچه عهد عتیق

# INTRODUCTION TO THE OLD TESTAMENT.

The word *Bible* is of Greek origin signifying a *book*; but the use of this word for any book is now obsolete; and it is wholly confined to the *book* in which revelations made from God to the prophets of the Israelites, to Jesus Christ, and to the Apostles, are written.

بیبل جرمني لفظ هے اور اُسکے معني کتاب کے هیں ' مگر اب یهه لفظ هرایک کتاب پرنهیں بولا جاتا ' بلکه خاص اُس کتاب پر بولا جاتا هے جس میں خداکي بهیجي هوئي وه وحیاں لکهي گئي هیں ' جو انبیاء بني اسرائیل اور حضرت مسیح علیه السلام اور اُن کے حواریوں کو پهونچیں *

*Scriptures*, the plural of Scripture, signifying *writings*, is a word of Latin origin, derived from *Scriptura* which is from *scribo*, meaning to write. The word *Scriptures* is likewise now applied to no other writings but those only, which contain revelations made by God to his prophets. Thus both Bible and Scriptures imply the same thing.

سکرپچرز جمع هے سکرپچر کي اور اُسکے معني هیں تحریروں کے ' یهه لفظ لیٹن یعني رومي لفظ سے نکلا هے ' لیٹن میں اِسکو سکرپچرا کهتے هیں ' اور وه مشتق هوا هے سکرپٹ سے جسکے معني هیں تحریر کے ' مگر اب یهه لفظ بهي هرایک تحریرپر نهیں بولا جاتا ' بلکه خاص اُنهیں پاک تحریروں کے لیئے کها جاتا هے جنمیں خدا کي بهیجي هوئي وه وحیاں لکهي گئي هیں جو انبیاء بني اسرائیل اور حضرت مسیح علیه السلام اور اُن کے حواریونکو پهونچیں ' پس بیبل اور سکرپچرز دونوں لفظوں سے ایک هي مراد هے *

The Christian divines have divided the Bible into two parts—the Old Testament or Old Covenant, and the New Testament or New Covenant.

علماء مسیحي نے بیبل یا سکرپچرز کو دو حصوں میں تقسیم کیا هے ' ایک اولڈ ٹستمنٹ جسکے معني هیں پرانے عهد نامه کے اور جسکو کها جاتا هے عهد عتیق دوسرا نیو ٹسٹمنٹ جسکے معني هیں نیا عهد نامه اور جسکو کها جاتا هے عهد جدید *

The Old Testament is composed of those sacred books, the contents of which came from God to the prophets of the Israelites before the advent of Jesus Christ. The New Testament is formed of the Gospel given by God to Jesus Christ, and of the epistles and writings of the Apostles.

عهد عتیق میں وہ کتابیں داخل هیں جو قبل حضرت‌مسیح علیه السلام کے انبیاء بني اسرائیل کو ملیں ٬ اور عهد جدید میں وہ کتاب هے ٬ جو حضرت مسیح کو دي گئي معهٔ آن‌ناموں اور رسالوں کے جو آن کے حواریوں نے لکھے *

The Christian doctors enumerate the books of the Old Testament as thirty nine in number, and class them one after another according to the respective eras in which they were separately given. But the Jewish doctors compute them as only twenty two according to the number of letters of the Hebrew alphabet, and they include several books in one dividing them all into the three following classes :—

علماء عیسائي عهد عتیق کي کتابونکو ۳۹ شمار کرتے هیں اور بہ ترتیب زمانهٔ تحریر کے آنکو بیبل میں شامل کرتے هیں ٬ مگر یهودي عالم آنکو بہ تعداد عبري زبان کي الف بے کے حرفوں کے بائیس شمار کرتے هیں ٬ اور کئي کئي کتابونکو ایک کتاب گنتے هیں اور آنکو تین سلسلوں‌میں منسلک کرتے هیں آنکا شمار اور آنکے سلسلے اسطرح پر هیں *

The first class consists of five books which they call the Law, and to each of which they give a distinct name, viz :—

1. Genesis.
2. Exodus.
3. Leviticus.
4. Numbers.
5. Deuteronomy.

پہلے سلسله میں حضرت موسیٰ علیه السلام کي پانچ کتابیں ایک کتاب میں تهیں جسکو وہ قانون کہتے تھے

۱ کتاب پیدایش
۲ کتاب خروج
۳ کتاب احبار
۴ کتاب اعداد
۵ کتاب استثنا

The second class comprises thirteen books, called the Prophets, viz :—

1. Joshua.
2. Judges and Ruth. } in one book.
3. 2 books of Samuel, in one book.
4. 2 books of Kings, in one book.
5. Ezra.
6. Nehemiah. } in one book.

دوسرے سلسله میں تیرہ کتابیں تهیں اور آنکو پرافتس یعني کتب پیغمبران کہتے تھے *

۱ کتاب یوشع
۲ کتاب قضات معهٔ روت } ایک کتاب میں
۳ دونو کتابیں شموئیل کي ایک کتاب میں
۴ دونو کتابیں سلاطین کي ایک کتابمیں
۵ کتاب عزرا
۶ کتاب نحمیا } ایک کتاب میں

| | |
|---|---|
| 7. Esther. | ۷ کتاب استیر |
| 8. Job. | ۸ کتاب ایوب |
| 9. Isaiah. | ۹ کتاب اشعیاہ |
| 10. 2 Books of Jeremiah, in one dook. | ۱۰ دونو کتابیں یرمیاہ کي (ایک کتاب میں |
| 11. Ezekiel. | ۱۱ کتاب حزقیل |
| 12. Daniel. | ۱۲ کتاب دانیال |
| 13. 12 Books of the Minor Prophets, in one book, which are the following :— | ۱۳ بارہ کتابیں چھوٹے پیغمبروں کي ایک کتاب میں |
| Hosea, Joel, Amos, Obadiah, Jonah, Micah, Nahum, Habakkuk, Zephaniah, Haggai, Zechariah, and Malachi. | یعني * هوشع * یوئیل * عاموص * * عوبدیاہ * یوناہ * میکاہ * ناحوم * حبقوق * صفنیاہ * حگي * زکریاہ * ملاکي * |
| The Minor Prophets were so called from the brevity of their works, and not from any supposed inferiority to the other Prophets.— | چھوٹے پیغمبروں سے یہہ مراد هے کہ اُن کي کتابیں چھوٹي تهیں اور یہہ مطلب نهیں هے کہ وہ اور پیغمبروں سے کمتر تهے ۱۲ منه |
| The third class embraces four books, called *the Chetubim* by the Jews, and *Hagiographa* by the Greeks, namely :— | تیسرے سلسلہ میں چار کتابیں تهیں جسکو یهودي کتبیم کهتے هیں ' اور یوناني میں هیجیو گریفا * |
| 1. Psalms. 2. Proverbs of Solomon. 3. Ecclesiastes. 4. Song of Solomon. } in one book. | ۱ زبور ۲ امثال سلیمان ۳ کتاب واعظ ۴ غزل الغزلات } ایک کتاب میں |
| The books in the last class were also denominated *the Psalms* by the Jews, from the name of the book placed first in their order.— | اِن کتابوں کو یهودي بعضی صرف زبور بهي کهتے تهے ' اسلیئے کہ سب سے اول جو کتاب تهي اُسکا نام زبور تها * |
| The Jews of modern times make the books of the Old Testament twenty four in number and divide them into the four following classes. | زمانہ حال کے یهودي عهد عتیق کي کتابوں کي تعداد چوبیس گنتے هیں اور چار سلسلوں میں منسلک کرتے هیں |
| The first class contains the Law or the five books of Moses, viz :— | اول قانون جسمیں پانچ کتابیں حضرت موسی علیه السلام کي هیں * |
| 1. Genesis. | ۱ پیدایش |
| 2. Exodus. | ۲ خروج |

| | |
|---|---|
| 3. Leviticus. | ۳ احبار |
| 4. Numbers. | ۴ اعداد |
| 5. Deuteronomy. | ۵ استثنا |
| The second class consists of the books of Former Prophets, which are as follow:— | دوسرے اگلی پیغمبروں کی کتابیں جن میں یہہ کتابیں شامل هیں |
| 6. Joshua. | ۶ یوشع |
| 7. Judges. | ۷ قضاة |
| 8. 2 Books of Samuel. | ۸ دونوں شموئیل |
| 9. 2 Books of Kings. | ۹ دونوں سلاطین |
| The third class is made of the books of Latter Prophets, viz:— | تیسرے پچھلی پیغمبروں کی کتابیں جنمیں یہہ کتابیں داخل هیں اور یہہ دونوں قسم نبیئیم کہلاتی هیں |
| 10. Isaiah. | ۱۰ اشعیاه |
| 11. Jeremiah. | ۱۱ یرمیاه |
| 12. Ezekiel. | ۱۲ حزقیل |
| 13. 12 Books of the Minor Prophets. | ۱۳ بارہ چھوٹی پیغمبر |
| The fourth class includes the Chetubim or Hagiographa, which contains these books:— | چوتھی کتبیم یا هیجو گریفا جن میں یہہ کتابیں شمار هوتی هیں |
| 14. Psalms. | ۱۴ زبور |
| 15. Proverbs of Solomon; & Song of Solomon. | ۱۵ امثال سلیمان غزل الغزلات |
| 16. Job. | ۱۶ ایوب |
| 17. Ruth. | ۱۷ روت |
| 18. Lamentations of Jeremiah. | ۱۸ نوحه یرمیاه |
| 19. Ecclesiastes. | ۱۹ واعظ |
| 20. Esther. | ۲۰ استیر |
| 21. Daniel. | ۲۱ دانیال |
| 22. Ezra. | ۲۲ عزرا |
| 23. Nahum. | ۲۳ نحمیا |
| 24. 2 Books of Chronicles. | ۲۴ دونوں کتابیں تاریخ کی |
| The Christian divines seem to have divided the sacred books also in three classes. | معلوم هوتا ہے کہ علماء مسیحی بھی عہد عتیق کو تین حصوں میں تقسیم کرتے هیں |

| | |
|---|---|
| The first class contains the Law or the five books of Moses, viz :— | اول  قانون جس میں  پانچ کتابیں حضرت موسیٰ علیه‌السلام کي داخل هیں |
| 1. Genesis. | ۱ کتاب پیدایش |
| 2. Exodus. | ۲ کتاب خروج |
| 3. Leviticus. | ۳ کتاب احبار |
| 4. Numbers. | ۴ کتاب اعداد |
| 5. Deuteronomy. | ۵ کتاب استثنا |
| The second class comprises the twelve books of the sacred writers, viz :— | دویم باره کتابیں مورخونکي |
| 1. Joshua. | ۱ کتاب یوشع |
| 2. Judges. | ۲ کتاب قضات |
| 3. Ruth. | ۳ کتاب روث |
| 4. 1 Samuel. | ۴ اول شموئیل |
| 5. 2 Samuel. | ۵ دویم شموئیل |
| 6. 1 Kings. | ۶ اول سلاطین |
| 7. 2 Kings. | ۷ دویم سلاطین |
| 8. 1 Chronicles. | ۸ اول تواریخ ایام |
| 9. 2 Chronicles. | ۹ دویم تواریخ ایام |
| 10. Ezra. | ۱۰ کتاب عزرا |
| 11. Nehemiah. | ۱۱ کتاب نحمیا |
| 12. Esther. | ۱۲ کتاب استیر |
| The third class comprehends the twenty two books of the Prophets, in prose, and poetry, namely :— | سویم بائیس کتابیں نظم‌ونثر انبیاء کي |
| 1. Job. | ۱ کتاب ایوب |
| 2. Psalms. | ۲ زبور داؤد |
| 3. Proverbs of Solomon. | ۳ امثال سلیمان |
| 4. Ecclesiastes. | ۴ واعظ سلیمان |
| 5. Song of Solomon. | ۵ سرود سلیمان |
| 6. Isaiah. | ۶ کتاب اشعیاه |
| 7. Jeremiah. | ۷ کتاب یرمیاه |
| 8. Lamentations of Jeremiah. | ۸ نوحه یرمیاه |
| 9. Ezekiel. | ۹ کتاب حزقیل |
| 10. Daniel. | ۱۰ کتاب دانیال |
| 11. Hosea. | ۱۱ کتاب هوشیع |

12. Joel.
13. Amos.
14. Obadiah.
15. Jonah.
16. Micah.
17. Nahum.
18. Habbakuk.
19. Zephaniah.
20. Haggai.
21. Zechariah.
22. Malachi.

۱۲ کتاب یوئیل
۱۳ کتاب عاموص
۱۴ کتاب عوبدیاہ
۱۵ کتاب یوناہ
۱۶ کتاب میکاہ
۱۷ کتاب ناحوم
۱۸ کتاب حبقوق
۱۹ کتاب صفنیاہ
۲۰ کتاب حگي
۲۱ کتاب زکریاہ
۲۲ کتاب ملاکي

The books of the three classes, as detailed above, amount to thirty nine altogether.

یہہ سب ملکر آنتالیس کتابیں ہوتي ہیں *

In our religious books, the Old Testament is differently styled: it is sometimes called by the name of *Alkitab*, which means to include both the Old and New Testaments. This word is identical with the word *Bible*, for God has said, in the Soorutool Bakr, ayat 113., that "the Jews say, that the Christians are grounded on nothing, and the Christians say, the Jews are grounded on nothing, yet they both read the *Alkitab* i. e. the Bible."

ہم مسلمانوں کي مذہبي کتابونمیں عہد عتیق کا نام نئي طرح پر آیا ہے کبھي صرف لفظ الکتاب کا عہد عتیق اور عہد جدید دونوں پر بولا گیا ہے جو بالکل مطابق ہے لفظ بئیبل کے اللہ تعالی سورہ بقرمیں فرماتا ہے کہ یہودیوں نے کہا کہ عیسائي نہیں کچھہ راہ پر اور عیسائیوں نے کہا کہ یہودي نہیں کچھہ راہ پر اور وہ سب پڑھتے ہیں کتاب *

سورۃالبقر آیت ۱۱۳
وقالت اليهود ليست النصارى على شى وقالت النصاري ليست اليهود على شي وهم يتلون الكتاب

The word *Alkitab* is, at other times, employed to express only the Old Testament, since God has, in several passages in the Holy Koran, called the Jews only as *Ahlkitab* or the possessors of Scripture.

اور کبھي الکتاب کا لفظ صرف عہد عتیق کي کتاب کے لیئے استعمال کیا گیا ہے کیونکہ اللہ تعالی نے قران مجید میں اکثر جگہہ صرف یہودیوں کو اہل کتاب کہہ کر پکارا ہے *

Further, the word *Toureit* is frequently used for the Old Testament, because the books in the Old Testament placed

اور اکثر عہد عتیق کي کل کتابوں پر صرف لفظ توریت کا استعمال کیا گیا ہے کیونکہ ان میں سب سے اول جو کتا بیں

the first in order, were so named; and hence all the other books together with them assumed the name of Toureit. The name so assumed by a number of books or articles, is termed by us a denomination which the whole receives from its part. God has said in the Soorutool Maidah, ayat 49., "we also caused Jesus, the son of Mary, to follow the footsteps of the prophets, confirming what was sent before him and it was the Toureit." In this verse the phrase "we caused Jesus, the son of Mary, to follow the footsteps of the prophets," shows that Christ came after other prophets had come and with the same office and mission as they. Again, the phrase "confirming what was sent before him," serves to prove that all the revelations made by God to mankind before the advent of Christ, were thus confirmed and attested by Christ. Further, by the word *what* are to be understood all the revelations of a time before Christ, as just now illustrated, and those are expressed under the name of Toureit in the verse itself. It is therefore proved, that all the books of the prophets that preceded Christ are comprehended under the name of *Toureit.*

تهیں وہ توریت کہلاتی تهیں اور اسطرح پر نام لینے کو هماری هاں کي اصطلاح میں تسمیة الکل باسم الجز کہتے هیں الله تعالی سورۃ المائیدہ میں فرماتا هے که اور نبیونکے پیچهی همنے بهیجا عیسی مریم کے بیتے کو سچ کرتا هوا اُس چیز کو جو تهی آگے سے توریت

سورۃ المائیدہ آیت ۴۹ وقفینا علی آثارهم بعیسی ابن مریم مصدقالما بین یدیه من التوریة

اس آیت میں بیان هوا که اور نبیونکے پیچهے همنے عیسی کو بهیجا پهر فرمایا که جو کچهه اُس سے آگی تها اُسکو سچا کرتا هوا بهیجا پس جو کچهه کے لفظ میں اگلے نبیونکي سب کتابیں داخل هیں پهر الله صاحب نے اُس جو کچهه کے لفظ کا بیان فرمایا توریت اس سے ثابت هوا که لفظ توریت کا کل نبیوں کي کتابوں پر جو حضرت مسیح علیه السلام سے پہلے تهے فرمایا گیا هے*

Besides, the several parts of the Bible are, in our religious books, frequently mentioned under such names as *Suhoof*, *Zuboor*, and *Sifr*. God says, in the Soorutool Nujm, ayat 36, "what hath he not been informed of that which is contained in the Suhoof (books) of Moses." Thus it may be seen that the books of Moses have been styled *Suhoof* in our Scriptures. In the Soorutool

علاوہ اِسکی هماري مذهبي کتابوں میں بئیبل کے هر ایک تکڑے پر صحف اور زبر اور سفر کے لفظ کا بهي اطلاق آیا هے الله تعالی سورۃ النجم میں فرماتا هے کیا خبر نهیں پهونچي جو هے موسی کے صحیفوں میں پس حضرت موسی کي کتاب کے تکڑوں پر

سورۃ النجم آیت ۳۶ ام لم ینبأ بما في صحف موسی

Shura, ayat 196, God says that "this book (viz the Holy Koran) is borne witness to in the *Zuboor* (Scriptures) of former ages." Thus the word *Zuboor* has been, in our Scriptures, used for *sacred writings*.—

صحف کا لفظ اِس آیت میں فرمایا گیا *
اور الله تعالی نے سورہ شعراء میں فرمایا ہے که یهه لکھا ہے

سورۃ الشعراء آیت ۱۹۶ وانه لفي زبر الاولين

پہلوں کي کتابوں میں یعني اگلے نبیون کي کتابوں میں پس اِس آیت میں اگلے نبیون کي کتابوں پر زبر کا لفظ فرمایا گیا *

In the Soorutool Juma, ayat 5., God says, in reproach of the Jews, that "the likeness of those who were charged with the observance of the Law, and they observed it not, is as the likeness of an ass laden with *Usfar* (books)." In the Kamoos, it is stated that *Sifr*, the singular of *Usfar*, means a part of the Toureit.

اور الله صاحب نے سورہ جمعه میں یہودیوں پر الزام دیکر فرمایا مثال اُن لوگوں کي جن پر توریت

سورۃ الجمعه آیت ۵ مثل الذین حملوا التورية ثم لم یحملوها کمثل الحمار یحمل اسفارا

رکھي گئي تھي پھر اُنہوں نے اُسکي حکموں کو نه اُٹھایا گدھي کي سي مثال هي جسپر اسفار یعني کتابیں لدي هوں " اور قاموس میں ہے که سفر کہتے هیں توریت کے ٹکڑے کو *

In short, it is now clearly shown that the books of the Toureit or Old Testament have been mentioned under various denominations in our religious books; but no division of them into classes is any where spoken of: however, the Toureit is invariably taken for the Law of Moses in particular.

غرضکه عهد عتیق کي کتابوں کے هماري مذهبي کتابوں میں متعدد نام هیں مگر کوئي سلسله تقسیم کا قایم نهیں هے البته حضرت موسی علیه السلام کي پانچوں کتابوں کو بالتخصیص توریت کے نام سے پکارتے هیں *

"The Pentateuch," says Mr. Horne, "by which title the five books of Moses are distinguished, is a word of Greek original, which literally signifies the five instruments or books; by the Jews it is termed Chometz, a word synonymous with Pentateuch; and also, more generally, the *Law* or the Law of Moses, because it contains the ecclesiastical and political ordinances issued by God to the

توریت یعني حضرت موسی کي پانچوں کتابوں کو یونانی میں † پین ٹي ٹیک کہتے هیں جسکے معني هیں پانچ اوزار یا پانچ کتابیں یہودي اِسکو کومتش کہتے هیں جو بالکل مشابه پین ٹي ٹیک کے ہے مگر اکثر اُسکو قانون یا قانون موسی کہتے هیں اسلیئے که اُس میں مذهبي اور ملکي احکام هیں جو خدا تعالی نے بني

**Israelities.** The Pentateuch forms, to this day, but one roll or volume in the Jewish manuscripts, being divided into larger and smaller sections. This collective designation of the books of Genesis, Exodus, Leviticus, Numbers, and Deuteronomy, is of very considerable antiquity, though we have no certain information when it was first introduced. As, however, the names of these books are evidently derived from the Greek, and as the five books of Moses are expressly mentioned by Josephus, who wrote only a few years after the ascension of our Saviour, we have every reason to believe that the appellation of Pentateuch was prefixed to the Septuagint version by the Alexandrian translators."

It is beyond doubt that Moses had himself written the Pentateuch and commanded it, a short time before his death, to be deposited in the ark of the covenant in the Tabernacle. Deut. XXXI-24-26. "And it came to pass, when Moses had made an end of writing the words of the Law in a book, until they were finished—That Moses commanded the Levities, which bare the ark of the covenant of the Lord, saying—Take this book of the Law, and put it in the side of the ark of the covenant of the Lord your God, that it may be there for a witness against thee." The Pentateuch remained in the Tabernacle from the time it was caused to be kept there by Moses; and afterwards when the Israelities were settled in Canaan, and the Temple had been built by Solomon, the Pentateuch was

اسرائیل پر بهیجی یهودي قلمي نسخوں میں آج تک پین تي تیک ایک جلدمیں اور بڑے چهوٹی حصوں میں تقسیم سے اور کتاب پیدایش اور خروج اور احبار اور اعداد اور استثنا کا یهه مرکب نام بهت قدیم هے اگرچه همکو اسبات کي اطلاع نهیں هے که اِس نام نے اول کب رواج بایا مگر علانیه ظاهر هی که ان کتابوں کے نام یوناني سے لیئے گئے هیں اور جوزیفس نے جو چند برس بعد عروج حضرت مسیح علیه السلام کے تها اپني تصنیف میں حضرت موسیٰ کي اِن پانچوں کتابوں کا بیان کیا سے اسلیئے اِسبات کے یقین کرنے پر هرطرح سے همکو دلیل سے که سکندریه کے مترجموں نے بین تي تیک کا نام سپٹو ایجنٹ ترجمه پر رکها تها *

اِس میں کچهه شک معلوم نهیں هوتا که توریت کو حضرت موسیٰ علیه السلام نے خود اپنے هاتهه سے لکها تها اور اپنے مرنیکے قریب قبة الضمان میں تابوت سکینه کے ساتهه رکها تها کتاب استثنا کے باب ۳۱ ورس ۲۴ لغایت ۲۶ میں سے که " اور ایسا هوا که جب موسیٰ اُس شریعت کي باتوں کو کتاب میں لکهه چکا اور وه تمام هوئیں تو موسیٰ نے لاویوںکو جو خداوند کے عهدنامه کے صندوق کو اُٹهاتی تهی فرمایا که اس شریعت کي کتاب کو لیکی خداوند اپنے خدا کے عهد کے صندوق کے پهلو میں رکهو تا که وه تمهاری برخلاف معاهد رهے " پس توریت اُسي وقت سے قبة الضمان میں تهي اُسکی بعد جب بني اسرائیل بیابان سے نکل کر کنعان میں آباد هوئی اور جب حضرت سلیمان علیه السلام

brought thither, with the ark of the covenant and all other sacred things. Solomon commanded that all other books of the prophets should also be preserved in the Temple. It is, therefore, to be concluded that all the respective books of Jonah, Amos, Hosea, Joel, Micah, Nahum, Zephaniah, Jeremiah, Habakuk, and Obadiah, all of whom flourished before the Babylonish captivity, were regularly deposited in the Temple.

نے بیت المقدس یا مسجد اقصی تعمیر کي جسکو اورشلیم یا یروشلیم یا جروشلیم کہتی هیں تو وہ کتاب معه اور تمام تبرکات اور تابوت سکینه کے وهاں رکھي گئي اور حضرت سلیمان نے فرمایا که اُسکے بعد جسقدر اور کتابیں نبیوں کي لکھي گئي هیں وہ بھي اُسي مقدس جگهه میں رکھي جاویں اس سے یهه نتیجه نکلتا هے که تمام کتابیں یوناہ اور عاموص اور هوشیع اور یوئیل اور میکاہ اور ناحوم اور صفنیاہ اور یرمیاہ اور حبقوق اور عوبدیاہ پیغمبروں کي جو بیبلن کي قید سے پیشتر لکھي گئي تهیں وہ سب بیت المقدس میں رکھي گئي تهیں *

In the year 588 B. C. Nebuchadnezzar set fire to the city of Jerusalem. It is not quite certain, whether in the conflagration these books were, with the Temple in which they were kept, consumed, or not. But Christian divines have adduced strong reasons, for believing that either the originals or their copies were saved.

سنه ۵۸۸ قبل مسیح میں بخت نصر نے بیت المقدس کو جلا دیا اب یهه بات تحقیق نهیں هے که اُس افت میں وہ قلمي نسخے بھي جلگئے یا نهیں مگر علماء عیسائي بہت سے معتمد دلیلوں سے ثابت کرتے هیں که وہ نسخے بالکل معدوم نهیں هوئی تهی بلکه خواہ وہ اصلي نسخے یا اُنکي نقلیں بچ گئي تهیں *

The arguments brought forward are that the burning of the Temple is not lamented by any of the contemporary or succeeding prophets, and that as the other treasures of the Temple were preserved and set apart as sacred by Nebuchadnezzar, it is probable that these original manuscripts also were saved; more especially, as it does not appear that Nebuchadnezzar had any particular hostility to the religion of the Jews.. If however the original books were destroyed with the Temple, it is

D'Oyly and Mant, Introduction; Vol. I. P. 29. 1856, London.

‡ وہ کہتے هیں که اول تو اُس زمانه کے لوگ یا وہ پیغمبر جو اُسکے بعد هوے کتب مقدسه کے جل جانے یا معدوم هوجانے کي کچهه شکایت نهیں کرتے دوسرے یهه که بخت نصر نے بیت المقدس کے خزانوں کو ادب کے لیئے مقدس سمجهه کر بیت المقدس میں محفوظ رکھا تھا اسلیئے غالب ہے که یهه اصلي نسخے بھي اُس میں بچ گئي هوں بالتخصیص اِس وجهه سے که بخت نصر یهودي مذهب سے خاص دشمني نرکھتا تھا باوجود اِن سب باتوں کے اگر یهه قبول کرلیں که وہ اصلي کتابیں

‡ تفسیر ڈائیلي جلد ۳ صفحه ۳۰

certain that there were at that time numerous copies; and we cannot doubt but some of these copies were carried by the Jews to Babylon, and others left in Judea. The Holy Scriptures were too much reverenced, and too widely dispersed, to make it possible that all the copies should be lost and destroyed. Besides we find Daniel, when in captivity, (chap. IX. 11, 13,) referring to the book of the Law as then existing; and soon after the captivity (Neh. VIII.) Ezra not only read and explained the Law to the people, but he restored the public worship and sacrifices according to the Mosaic ritual. There must have been therefore, at that time, at least a correct copy of the Law; for it is impossible to believe that he would have restored a service in which the most minute rites and ceremonies prescribed by Moses were considered absolutely necessary and the slightest deviation therefrom was considered as sacrilege or abomination, unless he had been in actual possession either of the original manuscript of the Law, or of a copy so well authenticated as to leave no doubt of its accuracy.

بیت‌المقدس کے ساتھہ برباد ہوگئي تھیں تو بھي یہہ بات یقیني ہے کہ اُس وقت میں اُن کي بہت سي نقلیں تھیں اور اِسبات میں کچھہ شک نہیں ہوسکتا ہے کہ اُن میں سے چند کتابوں کو یہودي بیبلن کو لیگئے ہوں اور باقي یہودیہ میں رہ گئي ہوں کتب مقدسہ کا بہت ادب کیا گیا تھا اُنکو بہت متفرق کردیا تھا اِسبات کا یقین دلانیکو کہ تمام نسخے کھوے گئے اور بلاشبہہ کتاب دانیال باب ۹ — ۱۱ و ۱۳ سے پایا جاتا ہے کہ زمانہ قید میں توریت کا نسخہ موجود تھا اور کتاب نحمیا کے باب آٹھویں سے پایا جاتا ہے کہ قید کے تھوڑے دنوں بعد حضرت عزرا نے لوگونکو توریت صرف سنائي اور سمجھائي ہي نہیں بلکہ حضرت موسیٰ کے قانون اور رسومات کے بموجب تمام الہیہ پرستش اور تمام قربانیوں کو جاري کیا تھا پس اُسوقت میں توریت کا کم سے کم ایک صحیح نسخہ ضرور ہوگا کیونکہ اِسبات کا یقین نہیں ہوسکتا کہ اُنہوں نے ایسے معبد کي ازسرنو قایم کرنیکا قصد کیا ہو جسمیں صرف نہایت کامل توجہہ ہي رسومات مقررہ حضرت موسیٰ پر واسطے مقبول الہي پرستش ادا ہونے کے لیئے درکار نہ تھي بلکہ اگر اُن سے ذرا بھي برخلاف ہوتا تھا تو نہایت بے ادبي کلام الہي کي سمجھي جاتي تھي پس یہہ سب باتیں کیونکر ہوتیں اگر حضرت عزرا کے پاس خواہ اصلي نسخہ توریت کا خواہ ایک ایسي نقل جسکي صحت پر لوگوں کے دلونمیں کچھہ شک نہ تھا حقیقت میں نہوتا *

There is an uncontradicted tradition in the Jewish Church, that about fifty years after the Temple was rebuilt, Ezra,

یہودیونکے مذہب میں ایک ایسي حدیث ہے جسپر کوئي اعتراض نہیں کرتا وہ یہہ ہے کہ بیت‌المقدس کے دوبارہ بنے

in conjunction with the great synagogue, made a collection of the sacred writings, which had been increased, since the Jews were carried into captivity, by the Lamentations of Jeremiah, and the Prophecies of Ezekiel, Daniel, Haggai, and Zechariah; and as Ezra was himself inspired, we may rest assured, that whatever received his sanction was authentic. To this genuine collection, which, according to former custom, was placed in the Temple, were afterwards annexed the sacred compositions of Ezra himself, as well as those of Nehemiah and Malachi, written after the death of Ezra. This addition, which was probably made by Simon the Just, the last of the great synagogue, completed the Canon of the Old Testament. After Malachi no prophet arose till the time of John the Baptist, who, as it were, connected the two covenants, and of whom Malachi foretold (ch. IV. 5), that he should precede "the great day of the Lord," that is, the coming of the Messiah. It cannot now be assertained, whether Ezra's copy of the Scriptures was destroyed by Antiochus Epiphanes, when he pillaged the Temple; nor is it material, since we know that Judas Maccabeus repaired the Temple, and replaced every thing requisite for the performance of Divine worship, which included a correct, if not Ezra's own, copy of the Scriptures. This copy, whether Ezra's or not, remained in the Temple till Jerusalem was taken by Titus, and it was then carried in triumph to Rome, and laid up with the purple veil in the royal palace of Vespasian.

کے تقریباً پچاس برس بعد حضرت عزرا نے معہ بڑے معبد کی کتابہاے اقدس کا ایک مجموعہ بنایا کہ جس میں یہودیوں کے قید میں جانے کے وقت سے یہہ کتابیں بڑہ گئی تہیں، نوحہ یرمیاہ کتاب حزقیل کتاب دانیال کتاب حگی کتاب زکریا جو کہ حضرت عزرا کو خود الہام ہوا تہا اسلیئے یقین کرنا چاہیئے کہ جو کچھہ آنکی ہدایت سے کیا گیا تہا وہ سب صادق تہا اس اصلی مجموعہ میں جو بموجب قدیم رسم کے بیت المقدس میں رکہا گیا تہا بعد کو وہ پاک کتابیں جنکو خود حضرت عزرا نے لکہا تہا شامل کی گئی تہیں اور کتابیں نحمیا اور ملاکی کی بہی جو بعد وفات حضرت عزرا کی لکہی گئیں تہیں شامل کی گئی تہیں اِن کتابوں کا ملانا غالباً سائیمن عادل نے جو بڑے معبد میں سے اخیر تہا عہد عتیق کی کتابوں کو پورا کرنے کے لیئے کیا تہا کیونکہ ملاکی کے بعد کوئی پیغمبر حضرت یحیی تک پیدا نہوا تہا اور جسنے گویا دو عہدناموں کو شامل کیا اور جسکے حق میں ملاکی نے باب ۴ — ۵ میں پیشینگوئی کی کہ وہ عیسی کے آنے سے پیشتر آویگا اب یہہ بات تحقیق نہیں کی جاسکتی کہ آیا حضرت عزرا کے نسخہ کتاب‌ہاے اقدس کو این‌ٹی‌اوکس اپی‌فینذس نے بروقت تاراج کرنے بیت المقدس کے برباد کیا یا نہیں اور نہ اسکا تحقیق کرنا کچھہ ضرور ہے کیونکہ یہہ بات معلوم ہے کہ جوڈس میکبیس نے بیت المقدس کی مرمت کی اور خدا کی عبادت بجالانے کو ہر ایک چیز آسنے مہیا کی جس میں ایک صحیح نسخہ بہی

تھا گو وہ حضرت عزرا کا اصلي نسخہ نہو یہہ نسخہ خواہ حضرت عزرا کا تھا یا نہ تھا بیت المقدس میں آسوقت تک رہا جبکہ ٹائیٹس نے اورشلیم کو فتح کیا اور آسکے بعد روم کبیر میں لیجایا گیا اور سپیشین کے شاهي محل میں رکھا گیا *

All the above arguments adduced by the Christian divines in support of the probability of the sacred Scriptures having escaped destruction, are no way opposed to the dictates of our religion, and are quite worthy of acceptation. Although it is not found stated in our religious books, that after the Temple was burnt by Nebuchadnezzar, there still remained in existence the original Pentateuch of Moses or any counterpart of the original, yet so much is stated that the Prophet Ezra had written a new edition of the Pentateuch for the Jews; and we believe it to be certain that the existing Pentateuch is the copy of the edition executed by Ezra.

یہہ تمام وجوهات اور تحقیقات جو علماء مسیحي نے بیان کي هم مسلمانوں کے مذهب سے کسي طرح مخالفت نہیں رکھتي اور سب کي سب قابل تسلیم کے هے اگرچہ همارےهاں کي کتابوں سے یہہ بات ثابت نہیں هوتي کہ بخت نصر کي بیت المقدس کے برباد کرنے کے بعد کوئي نسخہ توریت کا بموجب آس نسخہ کے جو حضرت موسی علیہ السلام نے خود لکھا تھا باقي رها تھا مگر یہہ بات ثابت هے کہ حضرت عزرا علیہ السلام نے توریت کو از سرنو لکھا اور کچھہ شبہہ نہیں کہ یہہ نسخے توریت کے جو اب پائے جاتے هیں آسیکي نقل هیں جو حضرت عزرا علیہ السلام نے لکھي تھي *

In his Commentary Imam Fukhroodeen writes on the authority of Ibn Abbas, that the Jews had lost the Pentateuch, and conducted themselves in a way that was at variance with the Divine ordinances contained therein, whereupon God in his anger, caused them to forget every thing of the Pentateuch; but when Ezra humbly solicited for its restoration, God was then pleased to put it again into the heart of Ezra: so that Ezra was enabled to direct the Israelites to the adoption of the right path, and to restore to them the Penta-

امام فخرالدین رازي صاحب اپني تفسیر میں ابن عباس سے روایت لکھتے هیں کہ یہودیوں نے کھودیا تھا توریت کو اور جو اصلي حکم تھا آسکے برخلاف کام کرتے تھے پہر الله نے توریت آنسے بھلا دي اور آنکي دلونسے بھي لی لي پہر عزیر نے الله کے سامنے عاجزي کي

تفسیر کبیر سورہ توبہ
آیت ۳۰

عن ابن عباس ان الیہود اضاعوا التوراة وعملوا بغیر الحق فانسا هم الله التوراة ونسخها الله من صدور هم فتضرع عزیر الی الله وابتهل له فعاد حفظ

teuch which, after being carefully examined, was acknowledged by the Israelities to be correct; and seeing this, they said (to extol him to the highest degree), that Ezra was, as it were, not the son of man, but the son of God. Again Kulbee has stated, that Nebuchadnezzar or the Amalcas, as stated by Suddee, had killed the Jewish Rabbins, and there remained no educated Jew who knew the Pentateuch, God was then pleased to imprint the contents of the Pentateuch on the heart of Ezra.

التورية الي قلبه فانذر قومه به فلما جربوه وجدوه صادقا فقالوا مابشر هذا العزيرالا انه ابن الله وقال الكلبي قتل بخت نصر علماءهم فلم يبق فيهم احد يعرف التوراة وقال السدي العمالقة قتلوهم فلم يبق منهم يعرف التورية

اور اُسکے سامنے دلي انکسار کيا پهر اللهنے آنکے دلکو توريت ياد دلادي پهر آس سے آنهوں نے بني اسرائيل کو هدايت کي جب آنهوں نے تجربه کيا تو آنهوں نے صحيح پايا پهر کهنے لگے که عزيرتو آدمي نهيں هے مگر وه تو خدا کا بيٹا هے

اور کلبي نے يهه بات کهي که بخت‌نصر نے يهوديوں کے عالموں کو قتل کرڈالا تها اور آنميں کوئي نهيں رها تها جو توريت کو جانتا هو پهر حضرت عزير کو الله تعالى نے ياد دلائي اور سدي نے يهه بات کهي هے که عمالقه نے يهوديوں کو قتل کرڈالا تها اور آن ميں کوئي نهيں رها تها جو توريت کو جانتا هو پهر حضرت عزير کو اللهتعالى نے ياد دلائي *

Upon the whole, it may be inferred that the Pentateuch of our time is the copy of the edition which Ezra himself wrote. Under the dictates of our religion we Mohomedans consider the existing Pentateuch, executed under Divine instruction by Ezra, to be identical with that of Moses, of equal authenticity, and entitled to equal reverence; for both of them were Prophets from God, and there is no distinction of any kind allowed by us Mohomedans between the Prophets, for they are all from the same source.

غرضکه اِن روايتوں سے يهه بات ثابت هے که يهه توريتيں جو اب موجود هيں حضرت عزرا کي لکهي هوئي هيں اور هم مسلمانوں کے مذهب کے بموجب جيسا اعتبار اور عظمت آس توريت کي تهي جسکو خود حضرت موسى نے لکها تها ويساهي اعتبار اور عظمت اِس توريت کي هے جسکو حضرت عزرا نے خدا کے الهام سے لکها هے کيونکه حضرت موسى اور حضرت عزرا دونوں نبي تهے اور هم مسلمان کسي نبي ميں کچهه فرق نهيں کرتے *

A very remarkable proof of the authenticity of the present Pentateuch is, that it is the same Pentateuch which existed in the time of our Prophet, for although the Jews are blamed for corrupting the Scriptures, yet they have never been accused of possessing a Pentateuch different from the original because after the loss of the Pentateuch of Moses, Ezra had, under Divine inspiration, supplied the Jews with another in its stead, which was no way inferior in dignity and holiness to that of Moses

علاوہ اسکی ہم مسلمانوں کے مذہب بموجب اس توریت کے اصلی ہونیکی ایک بڑی دلیل یہہ ہے کہ یہی توریتیں ہمارے جناب پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت میں مروج تہیں اور باوجود یکہ یہودیوں کو تحریف کا بڑا الزام دیا گیا تہا مگر اسبات کا الزام کہ یہہ توریت اصلی نہیں ہے کبھی نہیں دیا گیا اسکا سبب یہی تہا کہ جو توریت حضرت موسی نے خود لکہی تہی اور آسکی معدوم ہوجانے کے بعد جو توریت حضرت عزرا نے الہام سے لکہی تہی اُن دونوں کا اعتبار اور عظمت برابر تہی کچہہ فرق نہ تہا *

I may now turn my attention to refute those who have ventured to question the genuineness of the Pentateuch, though their objections are not founded on reasonable grounds —

اب مناسب ہے کہ ہم اسمقام پر اُن لوگوں کی طرف متوجہ ہوں جو لوگ توریت مقدس کی صحت پر شبہہ کرتے ہیں گو اُنکے اعتراضات کیسی ہی ناقابل التفات ہوں *

The genuineness of the Pentateuch is questioned in two ways 1st—Some allege that it is proved from several verses of the Pentateuch, some of which are noted in the margin, that it was not written by Moses himself, but by some other person who attempted to treat of the circumstances supposed to have occurred to Moses, because it is seen that Moses has very seldom been spoken of in the *first person*, but frequently in *the third* throughout

- Exo 3-1
- Do 3-3
- Do 3-11
- Do 3-14
- Do 3-15
- Do 4-1
- Do 4-4
- Do 4-10
- Do 4-14
- Do 4-19
- Do 4-20
- Do 4-21
- Do 4-28
- Do 4-29
- Do 5-22.

وہ لوگ دوطرح سے ان کتابوں پر شبہہ کرتے ہیں اول یہہ کہ اِن کتابوں کے بہت سے ورسوں سے جنمیں سے کسقدر کا حوالہ حاشیہ پر ہے پایا جاتا ہے کہ یہہ کتابیں حضرت موسی علیہ السلام کی لکہی ہوئی نہیں ہیں بلکہ کسی اور شخص نے حضرت موسی کا حال لکہا ہے کیونکہ ان کتابوں میں حضرت موسی کیطرف کوئی متکلم کی ضمیر نہیں ہے بلکہ اکثر غائب کی

- خروج باب ٣—١
- ” ” ٣
- ” ١١
- ” ١٤
- ” ١٥
- ٤—١
- ٤
- ” ١٠
- ” ١٤
- ” ١٩
- ” ٢٠

Do 6-1
Do 6-2
Do 6-9
Do 6-10
Do 6-12.
Do 6-26
Do 6 28
Do 6-29
Do 7-1
Do 7-6
Do 7-7
Do 7-10

the Pentateuch, which should not have been the case, had Moses been himself the author

2ndly—Against the genuineness of the Pentateuch is brought the argument that it speaks of various incidents and events as though they had happened in the time of Moses, though they did not in fact happen till long after his death

٢١ ، ضمیر ہے اور اکثر جگہ
٢٨ ، لکھا گیا ہے کہ موسیٰ
٢٩ ، نے یوں کہا خدا نے
٥—٢٢ موسیٰ سے یہ کہا
٦—١ جس سے معلوم ہوتا
٢ ، ہے کہ حضرت موسیٰ
٩ ، اسکے لکھنے والے نہیں
١٠ ، ہیں کوئی تیسرا
١٢ ، شخص لکھتا ہے کیونکہ
٢٦ ، اگر وہ ہوتے تو متکلم
٢٨ ، کی صیغہ سے لکھتے*
٢٩ دوسری یہ کہ
٧—١ بعض ایسے نام اور
٦ ، حالات ان کتابوں میں
٧ ، آئے ہیں جو بہت دنو
١٠ ، بعد حضرت موسیٰ
علیہ السلام کے واقع
ہوئی ہیں*

For instance, it is stated, in the book of Genesis XIII 18, "Then Abraham removed his tent and came and dwelt in the plain of Mamres which is in Hebron, and built there an altar unto the Lord" In like manner the word *Hebron* occurs in ch XXXV 27 and ch XXXVII 14 of the same book Hebron was the name of a village which the Israelities so named, after they had conquered Palestine, but before that time its name was (Josh XIV 15) Kirjath-arba, from which circumstance it follows that this book was written after the conquest of Palestine by the Israelities, an event that took place subsequently to the time of Moses

پیدایش باب ١٣—١٨ میں ہے" اور ابرام نے اپنا ڈیرہ اٹھایا اور ممری کے بلوطوں میں جو حبرون میں ہے جا رہا اور اسیطرح اسی کتاب کے باب ٣٥—٢٧ اور باب ٣٧—١٤ میں حبرون کا نام آیا ہے اور حبرون ایک گاؤں تھا بنی اسرائیل نے جب فلسطین کو فتح کیا تب اس گاؤں کا نام حبرون رکھا اگلے زمانہ میں اسکا نام † قریہ اربع تھا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کتاب بعد فتح ہونے فلسطین کے لکھی گئی ہے جو واقع ہوئی بعد زمانہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے*

† دیکھو کتاب یوشع باب ١٤ — ١٥

Again it is stated in the book of Genesis XXXV 21, that "Israel jour-

اور کتاب پیدایش باب ٣٥ — ٢١ میں ہے " پھر اسرائیل نے کوچ کیا اور اپنا خیمہ

neyed and spread his tent beyond the tower of Edar." Edar was the name of a tower on one of the rampart-gates of Jerusalem. Whence it is inferred that this book was written after the foundation of Jerusalem, which took place not in the time of Moses but long after.

برج عیدر کے اُسطرف استادہ کیا" اور عیدر اُس منارہ کا نام ہی جو اورسلیم کے دروازہ پر تھا اِس سے ظاہر ہی کہ یہہ کتاب بعد تعمیر اورسلیم کے لکھی گئی ہے اور تعمیر اورسلیم کی بعد زمانہ حضرت موسی کے ہوئی ہے *

Again it is stated in the book of Genesis XXXVI. 31, that "these are the kings that reigned in the Land of Edom, before there reigned any kings from the children of Israel." This verse shows that this book was written at a time when there had already been some kings of the children of Israel, which circumstance did not happen till long after Moses.

اور کتاب پیدایش باب ۳۶ — ۳۱ میں ہے " بادشاہ جو ملک ادوم پر مسلط ہوئے پیشتر اُس سے کہ بنی اسرائیل کا کوئی بادشاہ ہو نہی ہیں " اِس سے معلوم ہوتا ہی کہ یہہ کتاب بنی اسرائیل میں چند بادشاہ ہوچکنے کے بعد لکھی گئی ہے جو حضرت موسی کے زمانہ کے بعد ہوے ہیں *

In the book of Exodus XVI. 35, 36, it is related that "the children of Israel did eat manna forty years, until they came to a land inhabited; they did eat manna, until they came unto the borders of Canaan. Now an omer is the tenth part of an ephah." It is demonstrable from this verse, that this book was written at a time after the Israelites had been settled into Canaan, and the eating of manna discontinued, and the weight called Ephah introduced. All these things did not occur (Josh. V.) during the lifetime of Moses.

اور کتاب خروج باب ۱۶ — ۳۵ و ۳۶ میں ہے " اور بنی اسرائیل چالیس برس تک جب تک کہ وہ بستی میں آئے من کھاتے رہی جب تک کہ وہ زمین کنعان کی نواحی میں آئی من کھاتے رہی اور ایک اومر ایفا کا دسواں حصہ ہی " اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ کتاب اُسوقت لکھی گئی جب بنی اسرائیل کنعان میں پہونچہہ چکے تھے اور من کھانا موقوف ہوچکا تھا اور وزن ایفا کا رائج ہو گیا تھا اور یہہ باتیں ‡ حضرت موسی علیہ السلام کی زندگی میں نہیں ہوئیں *

In the book of Numbers XXI. 3, it is mentioned that "the Lord hearkened to the voice of Israel, and delivered up the Canaanities, and they utterly destroyed them and their cities; and he called the name of the place Hormah." This verse speaks of the destruction of the Canaanities and of the place i. e.

اور کتاب اعداد باب ۲۱ — ۳ میں ہے " یہواہ نے بنی اسرائیل کی آواز سنی اور کنعانیوں کو گرفتار کردیا اور اُنھوں نے اُنھیں اور اُنکی بستیوں کو حرم کردیا اور اُسنے اِس مکان کا نام حرم رکھا اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ کتاب اُسوقت تصنیف ہوئی

Canaan being afterwards called Hormah, which events did not come to pass (Judges I 17) till long after the time of Moses The inference is that this book could not have been written by Moses

سے جب کنعانی قتل ہوچکی تھے اور اُن بستیوں کا نام حرمہ ہولیا تھا اور یہہ واقعات حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بہت § پیچھے ہوئی ہیں اِس سے یہہ نتیجہ نکلا کہ اس کتاب کو حضرت موسیٰ نے نہیں لکھا بلکہ کسی اور شخص نے اُنکے بہت دنوں بعد لکھا ہے *

§ دیکھو کتاب قضات باب ١—١٧

In the book of Numb XXXII 41, it is stated that "Jair the son of Manessah went and took the small towns thereof, and called them Havoth-Jair" Likewise in Deuteronomy III 14, it is mentioned that "Jair the son of Manessa took all the country of Argob unto the coasts of Jeshure and Maachathe, and called them after his own name, Bashan-havoth-Jair, unto this day"

کتاب اعداد باب ٣٢—٤١ میں ہے " کہ منسا کا بیٹا یاہر نکلا اور اِسنے اس نواحی کے گانوں کو لے لیا اور اُنکا نام یاہر کے گانوں رکھا " اور کتاب استثنا کے باب ٣ — ١٤ میں ہے کہ ' منسا کے بیٹے یاہر نے ارجوب کی ساری مملکت جسوریوں اور معکاتیوں کی نواحی تک لی لی اور اُسنے جالوت یاہر باشاں اُسکا نام رکھا (جو اُسکا نام تھا وہی نام اج تک ہے ) *

These verses evidently refer to a time when Jair had possessed himself of the countries therein spoken of, which was long posterior to the time of Moses

ان ورسوں سے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ کتابیں اُس زمانہ کے بعد لکھی گئی ہیں کہ جب یاہر نے اُن ملکوں کو لےلیا تھا اور یہہ واقعہ بہت مدت بعد حضرت موسیٰ کے ہوا ہے *

Chapter XXXIV of the book of Deuteronomy treats of the particulars of the death and burial of Moses, from which it may justly be concluded that he certainly could not have been the author of this book

کتاب استثنا باب ٣٤ میں حال وفات حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اور ذکر اُنکی قبر کا مذکور ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ کتاب حضرت موسیٰ علیہ السلام کی لکھی ہوئی نہیں ہے بلکہ کسی اور شخص کی لکھی ہوئی ہے *

To answer and refute all the above objections against the genuineness of the Pentateuch, has been felt difficult only by those persons, who have held the existing Pentateuch to be the original work of Moses, while we Mohomedans holding it to be written by

ان اعتراضات کے رفع کرنے میں البتہ اُن لوگوں کو مشکلیں بہت آئی ہیں جو اِسبات کے قایل ہوے ہیں کہ توریت مقدس جو اب ہمارے ہاتھہ میں موجود ہے اُسی نسخہ کی نقل ہے جس کو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے خود لکھا تھا

Ezra, have no difficulty in repelling and resisting all such objections because, when Ezra is held by us to be the author of the present Pentateuch, it is then quite as we should expect it to find Moses throughout spoken of in the third person, and to find all those events which occurred up to the time of Ezra, related in the manner they are If, therefore, the question be considered rationally and dispassionately, it will be obvious that all the foregoing arguments which have been advanced as militating against the genuineness of the Pentateuch as at present known by that name, so far from leading to that conclusion, should, on the contrary, be regarded as so many evidences in its favour

مگر جبکه هم مسلمان اِسبات کے قایل هیں که یهه توریت مقدس حضرت عزرا علیه‌السلام کی لکهی هوئی هے تو کسطرح کی مشکل باقی نهین هے کیونکه اِس توریت مقدس کو حضرت عزرا علیه‌السلام نے لکها تو ضرور تها که حضرت موسیٰ کو تمام کتاب میں غایب کی ضمیر سے لکها جاتا اور جو حالات که حضرت عزرا کے وقت تک گذر چکے تهے وه اسطرح لکهے جاتے جس طرح که توریت مقدس میں لکهے گئے هیں" پس اگر انصاف سے دیکها جاوے تو یهه سب باتیں قوی دلیل هیں اوپر صحت توریت مقدس کے نه کسطرح کا آسپر شبهه کرینگی *

Some of the ancient writers state that the five books of the Law had been originally divided into fifty four parts Many of the Jews pretend that this division was prescribed by Moses himself, but others, with greater probability, ascribe it to Ezra The purpose to be answered by dividing the Pentateuch into so many parts was, that one of them might be read in their Synagogues every sabbath There were fifty four weeks and fifty four sabbaths in a Jewish regulated year But in their usual years the number of the weeks being only fifty two, they combined the two smaller parts with the two larger and thus reduced the above mentioned fifty four parts of the Pentateuch to fifty two —

قدیم مورخ بیان کرتی هیں که حضرت موسی علیه‌السلام کی پانچون کتابیں چون ٹکروں میں منقسم تهیں بهت سے یهودی اسبات کے قایل هیں که یهه تقسیم خود حضرت موسی علیه‌السلام نے کی تهی مگر غالباً یهه معلوم هوتا هے که حضرت عزرا علیه‌السلام نے یهه تقسیم کی تهی اس تقسیم کا مدعا یهه تها که ان ٹکروں میں سے ایک ایک ٹکرا هر سبت کو یهودیوں کے معبد میں پڑها جاتا تها اُن کے حسابی سال میں چون سبت هوتی تهی مگر اُنکی معمولی سالوں میں سبتوں کی تعداد صرف باون تهی اسلئے وه دو چهوٹی حصوں کو بڑے حصوں میں ملاکر اُن چون حصوں توریت مقدس کو باون حصے کر لیتی تهی *

Till the reign of the tyrant Antiochus Epiphanes, the Jews used to read, in their synagogues, only the Law, but on being prohibited from reading the Law they divided the books of the Prophets into fifty four parts, and when the reading of the Law was restored by the order of Maccabees, the part which was read from the Law, served them for their first lesson, and the part from the Prophets for their second lesson

اینٹیوکس ای پی فینس کے ظالم عہد تک یہودی اپنے معبدوں میں صرف توریت کو پڑھتے تھے مگر جب اُسکے پڑھنے کی ممانعت ہوئی تو اُنھوں نے اُسکی بدلی پیغمبروں کی کتابوں کے چون ٹکڑے کرکر اُنکا پڑھنا مقرر کیا اور جب میکبیز نے پھر توریت کے پڑھے جانے کی اجازت دی تو ہر سبت کو اول توریت مقدس میں کا ٹکڑا اور پھر پیغمبروں کی کتابوں میں کا ایک ٹکڑا پڑھا جاتا تھا *

These parts were subdivided into verses, which, if not to be ascribed to Ezra, were made not long after him It seems that the subdivision of these parts into verses was intended for the convenience of translation into the Chaldee language, since, after the return of the Jews from the Babylonish captivity, as the Hebrew language ceased to be the common language of the people and was supplanted by the Chaldee language, it became customary with the Jews to read the Law first in the original Hebrew, and afterwards to explain it to the people in Chaldee, for which purpose the subdivision of the formerly-used parts into verses was very convenient

یہہ ٹکڑے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں منقسم تھے اور غالباً یہہ تقسیم حضرت عزرا نے خود کی تھی یا اُنکے بعد بہت قریب زمانہ میں کی گئی تھی اس تقسیم کے رواج کا غالباً یہہ سبب تھا کہ جب یہودی بیبلن کی قید سے چھوٹکر واپس آئے تو عبری زبان کا استعمال بہت جاتا رہا تھا اور اُسکی بدلی کالڈی زبان بولی جاتی تھی اسلیئے یہہ قاعدہ ٹھہر گیا تھا کہ اول توریت مقدس اصل عبری زبان میں پڑھی جاتی تھی اور اُسکے بعد لوگوں کے سمجھانے کے لیئے کالڈی زبان میں ترجمہ سنایا جاتا تھا اور اسکام کے لئے یہہ تقسیم بہت ہی مفید تھی *

The division of the Scriptures into chapters as we now have them, (excepting the Psalms which have been so divided from the first) is modern some ascribe its execution to Stephen Langton, Arch-bishop of Canterbury in the reigns of John and Henry III, but others, with greater probability, believe that the author of this invention was Hugo De Sancto Caro, generally called Hugo Cardinalis, as after being at first a Dominican, he was

زبور کے سوا باقی کتب مقدسہ کی تقسیم بابوں میں جیسیکہ اب ہمارے پاس موجود ہے بہت حال کے زمانے کی ہے بعضے لوگ کہتے ہیں کہ ستفن نے یہہ تقسیم کی ہے مگر غالباً یہہ ہے کہ اس تقسیم کو ہیو گوڈی سینک ٹوکیروبی ایجاد کیا ہے جو ہیوگو کارڈی نیلس کے نام سے مشہور ہے یہہ شخص سنہ ۱۲۴۰ع میں نہایت مشہور عالم تھا اسنے کتب مقدسہ

پر ایک شرح بهی لکهی اور کنکارڈنس کا
طریقه ایجاد کیا اُسکا مدعا یهه تها که
کتب مقدسه کا جونسا لفظ یا مقام چاهیں
آسانی سے مل جاوے اسلیئے ضرور هوا که
کتب مقدسه چهوٹے چهوٹے حصوں میں
تقسیم کی جاویں اور هر ایک حصه چهوٹے
چهوٹے ٹکڑوں میں اور هر ٹکڑه فقروں
میں کسواسطے که اُسوقت تک تمام بیبلوں
میں مطلق تقسیم نه تهی یهه حصے جب
سے تقسیم هوئے بیبل کے باب هیں مگر ان
بابوں کی تقسیم ورسوں میں ایسی نه تهی
جیسے اب هے هیوگو کی ترکیب اُنکی مکرر
تقسیم کرنیکی بذریعه حروف ا ب ت کے
تهی جو حاشیه پر ایک دوسرے سے برابر
فاصله پر بقدر طوالت بابوں کے لکهے جاتے
تهے اِن بابوں کی مکرر تقسیم ورسوں میں
جسطرح که اب همارے پاس موجود هے ایک
مشهور یهودی عالم مورڈیکه نیتهن نے
قریب سنه ۱۴۴۵ع کے کی هے اس عالم
نے یهودیوں کے استعمال کے لئے هیوگو
کارڈینیلس کی نقل سے عبری کتب
مقدسه کے لیئے ایک کنکارڈنس لکها اگرچه
اُسنے هیوگو کی کتاب کے بابوں کی تقسیم
میں پیروی کی مگر اُسنے بابوں کو ورسوں
کی تقسیم میں زیاده آراستگی دی اور هر
باب کے لئے ورس یعنی آیتیں ایجاد کیں
یهه ترکیب نهایت مفید اور زیاده آرامده
تهی اور جسوقت سے ایجاد هوئی سب
اُسکو تسلیم کرتے آئے بهرحال یهه تقسیم بابوں
اور ورسوں کی جب سے نکلی همیشه مروج
رهی اور جسطرح که یهودیوں نے کتب مقدسه
کے بابوں کی تقسیم کو عیسائیوں سے لے لیا
اسطرح عیسائیوں نے بابوں کی تقسیم
کو یهودیوں سے حاصل کیا ٭

**at** once raised to the dignity of a Cardinal This Hugo flourished about the year 1240 He wrote a Commentary on the Scriptures and also executed a Concordance to the Latin Vulgar Bible, enabling the reader to trace out any word or phrase of Scripture with greater ease and speed For this purpose he considered it necessary to divide the Scriptures into parts which we call chapters, and again to subdivide each chapter into sections, which he did by placing the letters of the alphabet at certain distances in the margin There was no division of the Scriptures into chapters prior to his time, and the parts so constructed by him, now form the chapters of the existing Bible The subdivision of chapters into verses, as is preserved in our Bibles, was first made in 1445, by Mordecai Nathan, a learned Jewish Rabbi, who in imitation of Hugo Cardinalis executed a Concordance of the Hebrew Bible He followed Hugo in his division of chapters, but he broke up Hugo's subdivisions of chapters into smaller sections, and this useful and commodious contrivance has been since followed in all the ordinary copies of the Bible Thus the Jews received their division of chapters from the Christians, in like manner the Christians borrowed their division of verses from the Jews

Further, the Summaries of the contents of each chapter, and the marginal references inserted in most Bibles, do not owe their origin to the original authors, but are of a later invention. Among the marginal references, there are some, of which the authority is certified and attested by certain indications in the text: all such are to be held by us Mohomedans as inspired and free from all error. But all the other *references which* the learned have annexed on the authority of their own opinions, are not considered or admitted by us in the same light, i. e. as being inspired or infallible. The chronological references subjoined to the margin of the Bible are likewise of a recent date, as they were added by Dr. William Lloyd, Bishop of Worcester, who died in 1717.

علاوہ اِسکے بیبل میں جو هر باب کے سرے پر اُس باب کا خلاصہ هوتا ہے اور ورسوں کے حوالہ جو حاشیہ پر لکھے جاتے هیں یہہ اصلي بیبل میں نہیں تھے حال کے زمانہ کے ایجاد هیں مگر٬ ان حوالوں میں بعض حوالے وہ هیں جنکا نشان اصل متن میں پایا جاتا ہے٬ اِس قسم کے حوالوں کو هم الهامي سمجھتے هیں اور اُن میں غلطي یا نقصان کا احتمال نہیں کرتے باقي حوالے جو عالموں نے اپني راے سے اضافہ کیئے هیں اُنکو هم الهامي نہیں سمجھتے اور اُن میں خطا اور غلطي کا امکان جانتے هیں٬ تاریخیں جو بیبل کے حاشیہ پر لکھي جاتي هیں یہہ بھي اصلي بیبل میں نہیں تھیں حال کے زمانہ میں ڈاکٹر ولیم لائڈ صاحب نے جو بشپ وارسسٹر کے تھے اور سنہ ١٧١٧ع میں اُنہوں نے انتقال کیا اسکو ایجاد کیا ہے ❋

بسم اللہ الرحمن الرحیم

دیباچہ کتاب پیدایش کا

# INTRODUCTION TO THE BOOK OF GENESIS



The Greek word *Genesis* means *Creation*, and hence it is applied to the first book of the Bible, which treats of the creation of the world and the origin of the human race

This name was first given in the Septuagint version, for the Jews do not employ it They were accustomed to call a book by the name of its author, or by its initial word And the first word of this book being *Bereshith* (i e in the beginning), the Jews have accordingly known it by that name

لفظ پیدایش ترجمہ ہے جینسس کا جو
یونانی لفظ سے نکلا ہے " اِس کتاب میں
دنیا کی پیدایش اور انسان کی نسل کا
بیان ہے اِسلیئے اِسکا کتاب پیدایش نام
رکھا ہے یہہ نام ترجمہ سپتو اجنٹ میں
رکھا گیا ہے ' یہودی اِسکا یہہ نام نہیں
لیتے یہودیوں کی عادت تھی کہ یا تو وہ
کتابوں کا نام اُنکے مصنفوں کے نام پر لیتے
تھے یا اُس کتاب کے شروع میں جو لفظ
ہوتا تھا وہی نام اُس کتاب کا لیتے تھے اس
کتاب کے شروع میں لفظ برشیتھ ہے جسکے
معنے شروع کے ہیں اِسلیئے یہودی اس
کتاب کا یہی نام لیتے ہیں *

We Mohomedans hold the five books of Moses to have been written again by Ezra after they had been lost We therefore accept this book as rewritten Those persons who maintain it to have been written by Moses himself, have made various attempts to determine its probable chronology Eusebius and other critical divines suppose it to have been written at the time Moses tended his father-in-law's sheep in the wilderness of Midian

If this opinion be received as correct, the inference is inevitable, that Moses wrote this book at an epoch prior to his endowment with the gift of prophecy and the revelation to him of the Divine purpose and commands.

جبکہ ہم مسلمان یہہ تسلیم کرتے ہیں
کہ پانچوں کتابیں حضرت موسیٰ علیہ
السلام کی دوبارہ حضرت عزرا علیہ السلام نے
لکھی ہیں تو اس کتاب کو بھی ہم
مسلمان حضرت عزرا کی لکھی ہوئی
تسلیم کرتے ہیں مگر جو لوگ اسبات کے
قایل ہیں کہ یہہ کتاب حضرت موسیٰ علیہ
السلام کی لکھی ہوئی ہے اُنکو اسبات پر
گفتگو کرنے کی ضرورت پیش آئی ہے کہ
یہہ کتاب کب لکھی گئی تھی یوسی بیس
اور اور علمای محققین عیسائی یہہ بیان
کرتے ہیں کہ حضرت موسیٰ نے اس
کتاب کو اُس زمانہ میں لکھا جبکہ وہ اپنی
سسرال میں مدین کے جنگل میں بکریاں
چراتے تھے اِس راے پر بڑا اعتراض یہہ

ہوتا ہے کہ اگر یہہ صحیح ہو تو لازم آتا ہے کہ یہہ کتاب حضرت موسی نے نبی ہوئے سے اور وحی آنے سے پیشتر لکھی ہے *

The opinion advanced by Theodoret, and subsequently adopted by Moldenhawer, and other modern critics, is, "that Moses wrote this book after the departure of the Israelities from Egypt and the promulgation of the Law from Mount Sinai, for, previously to his receiving the divine call related in Exodus Cha III, he was only a private individual, and was not endowed with the spirit of prophecy Without the spirit he could not have recorded, with so much accuracy, the history of the creation and the subsequent transactions to his own time" The objection against this opinion is, that it is not founded on any authority and is merely conjectural

تہیوڈورٹ صاحب کی راے جسکو مولڈن ہور صاحب اور اور متاخرین علماء محققین عیسائی بہی اختیار کرتے ہیں یہہ ہے کہ "حضرت موسی نے اس کتاب کو اسوقت میں لکھا ہے جبکہ وہ مصر سے بنی اسرائیل کو نکال کر لائے تہے اور جبکہ کوہ طور یا کوہ سینا پر انکو توریت عنایت ہوئی تہی ' کیونکہ قبل اسکے کہ خدا نے حضرت موسی کو پکارا جسکا ذکر کتاب خروج کے تیسرے باب میں ہے ' حضرت موسی مثل اور آدمیوں کے ایک انسان تہے اور نبی نہیں ہوے تہے اور بدون نبی ہونیکے ایسی درستی سے تمام حالات پیدایش اور واقعات جو انکے وقت تک گذرے نہیں لکھہ سکتے تہے" اس راے پر بجز اسکے کہ ایک قیاسی بات ہے اور اسکی کوئی سند موجود نہیں ہے اور کچھہ اعتراض نہیں ہوسکتا *

Rabbi Moses ben Nachman and other Jewish writers suppose "that God dictated to Moses all the contents of this book, during the first forty days that he was permitted to hold a communication with the Almighty on Mount Sinai, and that on his descent he committed the whole to writing" They found this opinion on Exodus XXIV 12, where Jehovah says to Moses "come up to me in the mount, and be thou there, and I will give thee the tables of stone, and the law, and the precepts, which I have written, to teach them"— understanding by the table, the decalogue, by the precepts all the judicial

رب موسی بن نکمان اور اور عالم یہودیوں کی یہہ راے ہے کہ جبکہ حضرت موسی کو کوہ طور پر چالیس دن خدا کے سامہنے حاضر رہنیکی اجازت ہوئی تہی ' ان دنوں میں خداتعالی نے حضرت موسی کو اس کتاب کا تمام مضمون بتادیا تہا اور پہاڑ پر سے اترنے کے بعد انہوں نے اسکو لکھا اس راے کی سند میں وہ لوگ کتاب خروج باب ۲۴—۱۲ پیش کرتے ہیں جو یہہ ہے " اور خداوند نے موسی کو کہا کہ پہاڑ پر مجھہ پاس آ اور وہاں رہ اور میں تجہے پتہر کی لوحیں اور شریعت اور احکام جو میں نے لکہی ہیں دونگا تاکہ تو انہیں سکہلاوے

and ceremonial ordinances, and by the law, all the other writings of Moses, whether historical or doctrinal There is nothing to be said against this opinion, for the book of Genesis must perforce have been written after the occurrence of the events related in it, since it was impossible that Moses could have written it *before* that time

یہہ عالم کہتے ہیں کہ پتھر کی لوحوں سے تو وہ دس احکام مراد ہیں جو حضرت موسی کو ملی تھی اور شریعت سے تمام وہ احکامات مراد ہیں جو مذہبی رسومات اور شرعی باتوں سے متعلق ہیں اور اور احکام سے تمام باقی تحریریں حضرت موسی علیہ السلام کی مراد ہیں جو تعلیمانہ یا مورخانہ لکھی ہیں ' اس راے پر کوئی اعتراض واقع نہیں ہوسکتا کیونکہ جو کتاب حضرت موسی علیہ السلام نے لکھی تھی وہ بلاشبہہ اِن تمام واقعات کے بعد لکھی ہوگی کیونکہ اُس سے پہلے لکھا جانا ممکن نہ تھا *

Notwithstanding the existence of the foregoing opinions Divines unanimously affirm, that the chronology of this book, that is to say, the probable time at which it was written, is uncertain, nor is it possible to ascertain it Mr Horne thus quotes a passage from some pious writer ' It is, however, as impossible, as it is of little consequence, to determine which of these opinions (i e those which differ in assigning the date of this book) is best founded, and it is sufficient for us to know, that Moses was assisted by the spirit of infallible truth in the composition of this sacred work, which he deemed a proper introduction to the laws and judgments delivered in the subsequent books "

باوجود اِن تمام باتوں کے علماء محققین کی یہہ راے ہے کہ درحقیقت زمانہ تحریر اُس کتاب کا جسکو حضرت موسی علیہ السلام نے لکھا تھا تحقیق نہیں اور نہ اُسکا تحقیق ہونا ممکن ہے ' چنانچہ † هارن صاحب نے ایک بڑے مذہبی مورخکا قول نقل کیا ہے کہ " اس بات کو قرار دینا کہ اِن رایوں میں سے ( یعنی جو رائیں درباب اختلاف زمانہ تحریر کتاب پیدایش کے ہیں ) کون سی راے نہایت عمدہ اصلیت رکھتی ہے جیسا کہ نا ضروری ہے ویسا ہی غیر ممکن ہے ' اور ہماری لئے یہہ جاننا کافی ہے کہ موسی اس مقدس کتاب کی تصنیف میں نا قابل قصور ہدایت سے مدد کیا گیا تھا ' اور جس کتاب کو موسی نے قوانین اور اور احکام کا جو آیندہ کی کتابوں میں ہیں مناسب دیباچہ سمجھا ہے *

† هارن صاحب کا انٹروڈکشن جلد ۱ صفحہ ۳

According to the dictates of our religion, we unquestionably believe this

ہم مسلمانوں کے مذہب کے بموجب یہہ بات بلاتامل سمجھی گئی ہے کہ یہہ کتاب

book to have been written under divine inspiration, because there are particulars of the creation of the world related in it, which it was impossible to know without the aid of inspiration, and the several narratives which are contained in our Holy Koran, in which we have implicit belief, are also found embodied in it

از روے الہام کے لکھی ہے کیونکہ اِس میں دنیا کے پیدا ہونے کے ایسے حالات لکھے گئے ہیں جنکا بغیر الہام کے لکھا جانا ممکن نہیں ہے ' اور بہت سے قصص اگلے زمانوں کے جو قرآن مجید میں خدا تعالے نے فرمائے ہیں ' اور جن میں ہم مسلمان ذرا بھی شبہہ نہیں رکھتے وہ اِس میں پائے جاتے ہیں *

This book comprises the history of about 2,369 years according to the vulgar computation of time, or of 3,619 years according to the larger computation of Dr Hales It contains the history of the creation of the world and of man, the propagation of mankind, the deluge, the division of the earth among mankind, the diversity and confusion of languages, together with the particulars of the patriarchs, to the death of Joseph

اِس کتاب میں بموجب عام حساب کے دو ہزار تین سو انہتر برس کے حالات مندرج ہیں ' اور ڈاکٹر ہیلز صاحب نے جو اس زمانہ کو وسعت دی ہے اُن کے حساب بموجب تین ہزار چھہ سو انیس برسکے حالات ہیں اور دنیا کی پیدایش اور انسان کی خلقت اور اُن کا پھیلنا اور طوفان کا آنا اور زمین کا انسانوں میں تقسیم ہونا اور زبانوں کا اختلاف اور نبیوں کے حالات حضرت یوسف علیہ‌السلام کی وفات تک اِس کتاب میں مذکور ہیں *

Some divines have much debated on the contents of the first, second, and third chapter of this book The divines of Germany and the Unitarians of England, particularly Bauer, Rosenmuller, and Dr Geddes assert, that the narrative of the creation and fall of man is not a recital of real events, but an ingenious philosophical fable, invented by Moses after the example of the ancient Greek writers, to give the greater weight to his legislative enactments, and designed to account for the origin of human evil, and also as an introduction to a history, great part of which they consider to have been a mere poetical fiction This notion has been put

اِس کتاب کے پہلی اور دوسری اور تیسری باب پر بعض عیسائی عالموں نے بہت گفتگو کی ہے علماء محققین جرمن اور علماء موحدین انگلستان جو یونی ٹیرین کہلاتے ہیں علی‌الخصوص بائر صاحب اور روزن ملر صاحب اور ڈاکٹر گڈس صاحب کی یہہ راے ہے کہ بیان پیدایش اور ذکر تنزل حضرت آدم علیہ السلام واقعات اصلیہ نہیں ہیں بلکہ دانائی سے ایک بنایا ہوا قصہ ہے جسکو حضرت موسیٰ علیہ‌السلام نے یونانی مورخوں کے طرز پر اپنے قوانین کے با وقار ہونے کے لیئے بنا لیا تھا اور اُسکے ذریعہ سے گناہ کی اصلیت کا بیان بتایا تھا ' پس یہہ بات

گویا بطور براعت استهلال یا تشبیب شاعرانه
کے هیں ' اسلیئے وہ عالم ان میں سے بہت
باتوں کو صرف شاعرانہ جھوت سمجھتے
هیں روزن ملر صاحب کہتے هیں کہ یہہ
ایک ایسي حقیقي بات هے جسپر اعتراض
نہیں هوسکتا *

forth by Rosenmüller as an indisputable fact.

یہودي عالموں کي جو حضرت مسیح
علیہ السلام سے پیشتر تھے یہہ راے هے کہ
اس کتاب کے تینوں بابوں میں جو کچھہ
مذکور هے وہ اصلي اور حقیقي هے ' یعني
جس طرح مذکور هے اُسي طرح پر هوا
هے *

The Jews who lived previously to the time of Jesus Christ, believed that the accounts given in the first three chapters of this book, were real facts

بعض علماء مفسرین عیسائي نے یہہ
طریقہ اختیار کیا هے کہ اِن بابوں کے بعض
حصوں کو بطور تمثیل کے سمجھتے هیں
اور بعض سے لفظي معنے مراد لیتے هیں *

Some Christian commentators have solved the difficulty by taking some parts of them for literal, and other parts for allegorical accounts.

† هارن صاحب نے اپنے انٹروڈکشن میں
اسپر بہت سي گفتگو کي هے اور عہد
عتیق اور عہد جدید کي کتابوں کي بہت
سي سندوں سے ثابت کیا هے کہ ان بابوں
میں کوئي بات بھي بطور قصہ کے مذکور
نہیں هے بلکہ سب اصلي اور حقیقي هیں
ایک نہایت عمدہ دلیل اُنھوں نے یہہ
لکھي هے کہ " جب یہہ بات مانی جاوے
کہ حضرت موسی علیہ السلام نے وحي
کے بموجب توریت لکھي هے تب یہہ
خیال کرنا ناممکن هے کہ اُنھوں نے پیدایش
اور تنزل انسان کا بیان جھوت لکھا اور بطور
وحي کے لوگوں کو دیا کیونکہ یہہ بات خدا
کي نسبت دشنام دهي سے کم نہوگي *

† هارن صاحب کا انٹروڈکشن جلد ۲ صفحہ ۶ لغایت ۹

In his Introduction to the Critical Study of the Scriptures, Mr Horne has largely treated on this subject, and has, by producing several authoritative references from the Old and New Testaments, endeavoured to prove, that none of the accounts in the first three chapters is a narrative, but, on the contrary, a real fact I quote the following as one of his remarkable arguments in defence of the views in question "If it be granted that Moses was an inspired lawgiver, it becomes impossible to suppose that he wrote a fabulous account of the creation and fall of man, and delivered it as a divine revelation, because that would have been little, if at all, short of blasphemy"

هارن صاحب اسبات کي بھي اجازت
نہیں دیتے کہ ان بابوں کے کوئي بات بھي
تمثیلي سمجھي جاوے بلکہ وہ لکھتے هیں

Mr Horne does not admit any of the accounts in these chapters, to be allegorical, and he affirms that the Mosaic

کہ " حضرت موسی علیہ السلام کي تاریخ بیان اصلي حقیقتوں کا ھے اس تمام تاریخ کو تمثیلي سمجھنا اسپر نہایت پریشاني کا پردہ ڈالنا ھے اور تمام توریت کو شک اور تاریکي میں مبتلا کرنا ھي نہیں ھے بلکہ مذھب عیسائي کي بنیاد کو زلزلہ دینا ھے جسکي ابتدا اُس وعدہ سے ھے کہ عورت کا تخم سانپ کے سر کو کچلیگا فی الحقیقت اگر ھم تنزل انسان کي تاریخ کو سواے ظاھري لفظي مراد کے اور کسي مراد میں سمجھیں تو ھم بڑي پریشانیوں میں مبتلا ھونگے بعضے مفسروں نے ان تمام مشکلات کے دفع کرنیکو اس طرح پر کوشش کي ھے کہ حضرت موسی کي تاریخ کے بعض حصوں کو تمثیلي مراد میں لیا ھے اور بعض کو لفظي مراد میں مگر ایسا کرنا ایک ایسا طور ھے کہ جو اُس تاریخ کے مضمون کي اصلیت اور منشاء سے اور ایک ایسے مورخ کي راؤں سے بالکل نامطابق ھے جسکي کتاب کي مشہور علامتیں سادگي اور صفائي اور راستي ھیں اُس میں نہ ملاوٹ ھے اور نہ بناوٹ ھے کل تمثیلي ھے یا کل لفظي ھے — اگرچہ چند اعتراض کتاب پیدایش کے زمانہ ھاے واقعات پرکیئے گئے ھیں اِس طور سے کہ اُسکے روسے دنیا کي مدت کم ثابت ھوتي ھے نہ نسبت اسکے جیسا کہ بعض زمانہ حال کے جوں بند حکماء کے خیالات سے ثابت ھوتا ھے ' مگر جسقدر زیادہ امتحان کیا جاوے اور جو فصول اور دعاوے بیانات کالدیا والوں اور مصریوں اور چینیوں اور ھندیوں کي تاریخ میں ھیں اُن سے جتنا زیادہ مقابلہ کیا جاوے اوتناھي زیادہ

narrative is a relation of real facts, as he says "to consider the whole of that narrative as an allegory 'is not only to throw over it the veil of inexplicable confusion, and involve the whole Pentateuch in doubt and obscurity, but to shake to its very basis Christianity, which commences in the promise, that 'the seed of the woman should bruise the head of the serpent' In reality, if we take the history of the fall in any other sense than the obvious literal sense, we plunge into greater perplexities than ever Some well-meaning pious commentators have indeed endeavoured to reconcile difficulties by considering some parts of the Mosaic history in an allegorical, and other parts in a literal sense, but this is to act in a manner utterly inconsistent with the tenor and spirit of that history, and with the views of a writer, the distinguishing characteristics of whose production are simplicity, purity, and truth There is no medium, nor palliation, the whole is allegorical, or the whole is literal' In short, the book of Genesis, understood in its plain, obvious, and literal sense, furnishes a key to many difficulties in philosophy, which would otherwise be inexplicable Thus it has been reckoned a great difficulty to account for the introduction of fossil shells into the bowls of the earth but the scriptural account of the deluge explains the fact better than all the romantic theories of philosophers It is impossible to account for the origin of such a variety of languages in a more satisfactory manner than is done in the narrative of

the confusion of tongues which took place at Babel, Genesis XI 1-9 And although some futile objections have been made against the chronology of this book, because it makes the world less ancient than is necessary to support the theories of some modern self-styled philosophers, yet even here, as we have already shown by an induction of particulars, the more rigourously it is examined and compared with the extravagant and improbable accounts of the Chaldæan, Egyptian, Chinese, and Hindoo chronology, the more firmly are its veracity, and authenticity established In fine, without this history, the world would be in comparative darkness, not knowing whence it came, nor whither it goeth In the first page of this book, a child may learn more in an hour, than all the philosophers in the world learned without it in a thousand years"

استحکام سے اِس کتاب کے زمانوں کي تاریخ کي صداقت اور سچائي قایم هوتي هے حاصل کلام یہہ ہے کہ بدون اِس تاریخ کے دنیا میں جیسیکہ اب روشني ہے اسیقدر اُس میں تاریکي هوتي کیونکہ یہہ نہیں جانا جاتا کہ کہاں سے دنیا آئي اور کہاں کو جاتي هے اِس مقدس کتاب کے اول صفحہ سے ایک بچہ ایک گهنٹہ میں اُس سے زیادہ واقفیت حاصل کرسکتا هے جتنے میں تمام حکماء نے دنیا کی بغیر اِس کتاب کے هزار برس میں حاصل کي هے *

We Mohomedans accept and defend the arguments of Mr Horne, with some exceptions, in what he says on the subject under consideration Moreover according to the guide of our religion it is great infidelity or impiety to take the accounts in the three chapters for a narrative invented by Moses or Ezra, (whom we believe to have restored the Pentateuch to the Jews after it was destroyed ) The opinion of Mr Horne that even none of these accounts must be considered in the allegorical sense, is the only point in which we differ from him It is a standard principle with us Mohomedans to take a word in the strictest original and literal meaning

هم مسلمان اِسباب میں هارن صاحب کے بالکل طرفدار هیں بلکہ همارے مذهب بموجب یہہ خیال کرنا کہ حضرت موسی علیہ السلام یا حضرت عزرا علیہ السلام نے یہہ جهوٹا قصہ اپني طرف سے بنادیا هے محض کفر والحاد هے ' مگر هارن صاحب نے جو اسقدر سختی کي هے کہ اِسمیں سے کسی مقام کو بهی تمثیلی مراد میں لینا جائز نہیں رکهیے اس میں هم اُن کے ساتهہ نہیں هیں هم مسلمانوںکے هاں قاعدہ هے کہ همیشہ جہاں تک هوسکتا هے لفظ سے اُسکے اصلی اور حقیقي معنی مراد لیتے هیں ' مگر جہاں کہیں کہ سیاق کلام سے یا اور کسي دلیل سے معلوم هوتا هے

which can possibly be derived from it, but we are at liberty to deviate from it, when the mode of expression used in the subject or some other circumstance may reasonably suggest that the real literal meaning of a word is not to be followed, but, on the contrary, what suits the sense of the subject Such a meaning of a word is termed metaphorical, and the authority on which we adopt it may be derived either from the same passage which contains the word, or from some other passage in the book By this guiding principle we Mohomedans can accept in a figurative sense, any of the expressions in these three chapters, as well as in other parts of the Bible

کہ یہاں حقیقی معنی مراد نہیں ہیں بلکہ تمثیلی معنی مراد ہیں جسکو ہم مجاز یا استعارہ کہتے ہیں وہاں آسکے تمثیلی معنی قرار دیتے ہیں مگر دلیل سے خواہ وہ دلیل اسی مقام میں موجود ہو یا دوسری مقام میں ۔ پس اسیطرح ہم مسلمان ان بابوں میں اور بعد تمام بیبل کے اور مقامات میں اس طرح پر معنوں کا لینا جایز سمجھتے ہیں *

For the purpose of understanding the real intent of Scripture language it is not only allowable to take a word in a part of the Divine writing in a metaphorical sense, but it is even absolutely necessary to do so It is to be observed that God sent the Prophets to regulate our morals and to sanctify our souls, and made revelations to them, in order that we might improve our lives and attain eternal salvation The doctrines which they taught, were so new and strange to us, that we had never dreamed of them before Further those doctrines were of so mysterious and sublime a nature, that it was beyond the capacity of man to comprehend them and to reach to their real truth Again they consisted of such numerous points that their right apprehension could not successfully be effected without a more lofty and elevated mental capacity than mankind

کلام الہی کی اصلی مراد سمجھنے کے لیئے بعض مقامات میں اسطرح پر معنوںکا لینا جایز ہی نہیں ہے بلکہ نہایت ضروری ہے ۔ غور کرنے کی بات ہے کہ اللہ تعالے نے ہماری تہذیب اخلاق اور پاکیزگی روح کے لیئے انبیاء بھیجے اور انکو وحی عنایت کی تاکہ اس سے ہم اپنے اخلاق بھی درست کریں اور نجات ابدی بھی حاصل کریں پھر وہ تعلیمیں ہمارے خیال اور گمان میں بھی نہ تھیں علاوہ اسکے ان میں ایسے دقیق اور بارک مضامین بھی تھے جنکا سمجھہ میں آنا اور آنکی اصلیت اور حقیقت کا دریافت کرنا انسان کی سمجھہ اور فکر سے باہر تھا اور ایسے مضامین تو بہت کثرت سے تھے جنکا بغیر ترقی علم کے سمجھہ میں آنا غیر ممکن تھا اور رحمت اور حکمت الہی مقتضی اسبات کی تھی کہ ہماری تمام جماعت انسانی بقدر

اپنی اپنی استعداد کے اُس سے فائده اُٹھاوے خصوصاً اُسوقت میں بھی جبکه هماری سوسئٹی بچپن کی حالت میں تھی اور کسی طرح علم نے ترقی نہیں پائی تھی اسلئے مقتضاے حکمت یہه تھا که خدا کی وحی ایسی طرز و انداز بیان سے نازل هو که اُسکے اصلی نتیجه سے کسی زمانه میں اور کوئی شخص محروم نه رهے ' پس ضرور هوا که ایسے مضامین جو درحقیقت انسان کی سمجهه سے باهر هیں یا بچپن کی حالت هماری سوسئٹی کی اُنکے سمجهنے کی لیاقت نرکھتی تھی وه بطور مثال اور تشبیهه کے بیان کئے جاویں اور گو که وه مضامین مثالی اور تشبیهی کسی زمانه میں حقیقی سمجهے گئے هوں ' مگر اُس سے کچهه نقصان اور مذاحمت هماری خلقی اور روحانی تربیت کو نہیں تھا کیونکه اُسکے نتیجه میں خواه وه مضامین مثالی اور تشبیهی سمجهے جاویں جس طرح پر که بیان هوے تھے خواه اصلی اور حقیقی کسیطرح کا تفاوت نه تھا ان باتوں کے سبب ضرور تھا که کلام الہی صرف بطور حقیقت هی کے نه بیان کیا جاوے بلکه بطور مثال اور تمثیل کے بھی هو تاکه هماری ضعف عقل اُسکے ذریعه سے اُس اصلی تعلیم اور اُسکے متحد نتیجه سے محروم نرهے ' پس کلام الہی کو یکسر تمثیل اور تشبیه سے خالی سمجهنا اور اُسکے سیاق اور اُسکے مقتضی سے درگذرنا ایساهی هے جیسیکه اُسکے تمام کلام کو تمثیلی اور تشبیهی اور خیالات شاعرانه سمجهنا *

were ordinarily endowed with The wisdom and goodness of God required that the revelations which He made, might be available to all mankind in proportion to their respective capacities, even in the time when society was in its infancy, and learning consequently in a very imperfect state The wisdom of God therefore required, that the revelations of his will should be communicated in such a style, and clothed in such clear language that the blessings derivable therefrom might be brought within reach of every man in every age Hence it was essentially requisite that those ideas and meanings which the finite understanding of man cannot comprehend, or which by reason of the infant state of our society we are incapable of understanding, should be conveyed to us in allegories, and though in some ages they might have nevertheless been regarded as though they were realities, yet this could not injure the moral or spiritual improvement of man because an allegorical expression whether taken as such, or as the simple reality, will have a uniform result in both cases It was inevitably necessary that the words of God should be communicated to the people not only in plain language but also in allegories, in order that our week understanding might not be left destitute of the true illumination and knowledge of the spiritual efficacy of the words of God. To consider, therefore, the words of God pure from allegorical forms of expression, and not to regard the metaphors which are actually used in them, is

somewhat the same as taking all of his words in a metaphorical or poetical sense

As expressions of the kind of which I have been speaking, have puzzled and perplexed those who have faith in them, in the same manner some such words which seem to be opposite and contradictory in the sense conveyed by them when judged by the light of modern improvements in learning and discoveries in science, have much more led to their bewilderment and perplexity But, on the other hand, the same light of advanced learning likewise shows us, that the fault lies in our own finite and imperfect capacities to comprehend the meaning of the words of God, and not that there is anything defective in those words intrinsically which prevents us from understanding them rightly By the mission of the prophets to make revelations of the Divine will to mankind, it was intended to improve and enlarge our moral and spiritual knowledge, and it was no way concerned with those matters, the flourishing state of which depends on our experience and the progress of learning and science It was therefore necessary that the words put into the mouths of the prophets for promulgation to the world, should be of such a nature as would allow of their being understood by mankind in every stage of the gradual progress of learning and science It was likewise necessary that such words only should be employed as might not militate against the reality, so that the

جس طرح کہ اقسام مذکورہ بالا کے مضامین
سے جو کلام الٰہی میں واقع ہیں اُسپر
اعتقاد رکھنے والوں کو گھبرا لیا ہے اُسی
طرح اُن الفاظ نے بھی جو کلام الٰہی میں
واقع ہیں اور حال کی ترقی علم نے اُنکے
برخلاف ثابت کیا ہے، حد سے زیادہ اُنکو
گھبرادیا ہے مگر وہی ترقی علم ہمکو یہہ
بھی دکھاتی ہے کہ اُن الفاظ کے تعبیر معانی
میں جسقدر قصور تھا ہمارے علم کا تھا
نہ کلام الٰہی کا، درحقیقت انبیاء کے
بھیجنے اور وحی کے نازل کرنے سے اصلی
مقصود انسان کی روحانی تربیت ہے جو
امور کہ تجربہ اور ترقی علم پر منحصر
ہیں جو روز بروز انسان کو ہوتی جاتی
ہے اُن سے کچھہ بھی علاقہ نہیں ہے اِسلئے
ضرور تھا کہ جو الفاظ انبیاء کے دل میں
ڈالی جاویں وہ انسان کی ہرحالت
علم اور سمجھہ سے باہر نہوں مگر اُسکے
ساتھہ یہہ بھی ضرور تھا کہ وہ الفاظ حقیقت
کے بھی برخلاف نہوں تاکہ ہر ایک زمانہ
کے آدمی بقدر اپنی علم کے جو اُس
زمانہ میں رکھتے ہیں اُس سے روحانی فائدہ
اُٹھاویں اور جبکہ انسان کے علم کو زیادہ تر
ترقی ہو اور حقیقت اشیاء نسبت سابق
کی زیادہ تر اُسپر منکشف ہوں تو وہ
جان لے کہ جو الفاظ انبیاء کے دلوں میں
ڈالے گئے تھے وہ بھی اسی ترقی یافتہ علم
کی طرف اشارہ کرتے تھے اُنکے معانی کی
تعبیر میں جہانتک قصور تھا ہماری ہی
علم کا تھا نہ اُن الفاظ کا، اِس بیان سے

men of every age might, in proportion to the learning of the age, avail themselves of the blessings to be derived from them, and that when the knowledge of mankind might attain to the highest pitch of its progress, and the true signification of allegorical language be made better known they might see, that the words uttered by the prophets did also actually point to that light and progress, and it was owing to some thing that was defective in their own understanding that they did not at first comprehend the facts in their true nature, and not that there was anything ambiguous or mystical in the words themselves It will be observed from these remarks how seriously important are the words uttered by the prophets, which, notwithstanding the progressive advancement of the thoughts of one age beyond those of another, have ever remained consonant with the real truth, and have, at the same time, been abundantly sufficient and suitable for our spiritual instruction and enlightenment

The prophets were, beyond all doubt, fully conversant with the true sense of the allegories, as well as with the real meanings of the words in which their messages were announced by them to mankind, but the apprehension of them by mankind depended on their progress in learning, and it was therefore quite unnecessary for the prophets to interfere with the various meanings of words, in which the people of the age received and understood them according to the knowledge of the day.

معلوم هوسکتا هے که کلام انبیاء کا کسقدر
عظمت اور منزلت رکهتا هے که باوجود
هماری مخالف اور متغائر خیالات کے
مطابق حقیقت اورهر ایک وقت هماری
روحانی تربیت کو مفید اور کافی تها *

انبیاء بلاشبهه خدا کی طرف سے
حقیقت اشیاء اور ان الفاظ کی حقیقی
مراد سے واقف تهے ' مگر جو که وه الفاظ
صرف دنیوی علم سے علاقه رکهتے تهے اورهر ایک
زمانه کے آدمی بقدر اپنے علم کے ان الفاظ
کے جو معنے تعبیر کرتے تهے اس میں انبیاء
کو مداخلت کرنی هرگز ضرورنه تهی کیونکه
وه لوگ روحانی تربیت اور ابدی نجات
دینے کو آئے تهے نه ان الفاظ اور اصطلاحات
کی اصلاح کو اور اگر وه ایسا نکرتے تو جو
اصلی کام انکا تها وه پیچهے پڑ جاتا اور

For, the prophets were not sent to correct the peculiarities of mankind in science and knowledge, but to impart to them that spiritual instruction wherby they might be led to eternal salvation Had they so interfered, the real scope and design of their mission would have been neglected or lost sight of, and it would have given rise to a controversy, which it would be beyond the ability of the men of that age to undertake

ایک نیا جھگڑا برپا ہوتا جو اُس زمانہ کے علم اور اُس زمانہ کے آدمیوں کی سمجھ سے بالکل باہر ہوتا *

Some self-approving philosophers tauntingly say, that it would not be wise for us to ignore the formerly adopted meanings of the words of God in consequence of the late progress in science, by which they are proved to be repugnant to the real truth, lest it may happen that the future progress in science might hereafter prove something still more damaging, and thus force us again to change our currently received interpretation of the passages concerned But this reproach injures us in nothing, for, though learning be raised to its highest pitch, it will still be fallible in comprehending the mysteries of the Word of God, while that word has, upon the whole, such a nature and comprehensiveness, that no matter what progress be made in our learning, yet whenever we will earnestly consider and reflect over its pages it will always be found in perfect harmony with the truth, and if we are unable to see clearly the existence of this harmony, it is the defect of our own understanding, for there is really nothing in the word

بعضے خود پسند فلاسفہ ہمکو طعنہ سے یہہ بات کہتے ہیں کہ کلام الٰہی کے الفاظ کے جو معنے قدیم سے لیتے چلے آئے ہیں اُنکو اِس باعث سے کہ زمانہ حال کی ترقی علم سے اصلی حقیقت اُنکی برخلاف ثابت ہوئی ہے چھوڑنا نہ چاہئے کیونکہ ایسا نہو کہ آیندہ کی ترقی علم سے کوئی اور ایسی بات ثابت ہوجاوے جو اِسکے بھی برخلاف ہو اور پھر اُن معنونکے چھوڑنے کی بھی فکر پڑے ، مگر اُنکا یہہ طعنہ ہمکو کچھہ رنج نہیں پہونچاتا کیونکہ ہمارا علم کتنا ہی ہم اُسکو ترقی پر پہونچاویں کلام الٰہی کے دقایق کے سمجھنے میں قاصر ہے مگر کلام الٰہی بلاشبہہ ایسی چیز ہے کہ جہاں تک علم کی ترقی ہو جب ہم اُسپر غور کریں گے اُسکو حقیقت کے مطابق پاوینگے اور جہاں تک قصور پاوینگے اپنے ہی علم کا پاوینگے نہ کلام الٰہی کا *

of God itself which tends to lead to such a result.

If I were not anxious to compress my observations on this subject within moderate limits, I should have adduced several illustrations from the Scriptures, but as all the points of controversy are to follow in their proper places in the body of my Commentary, to which I now proceed

اگر مجھکو اندیشہ طوالت کا نہوتا تو میں اِسمقام پر اپنی اِس گفتگو کے اثبات پر بہت مثالیں کلام الہي سے لاتا مگر جو کہ میري تفسیر میں یہہ تمام بحثیں اپنے اپنے موقع پر آنے والي ھیں اسلیئے مناسب ھے کہ اب میں اپني تفسیر پر متوجہہ ھوں *

——OO——

| قبل پیدایش مسیح علیہ السلام | قبل پیدایش محمد رسول اللہ صعلم |
|---|---|
| ۴۰۰۰ | ۴۵۷۵ |

ספר תורה

# توریت مقدس

ספר בראשית

## GENESIS　　　کتاب پیدایس

### CHAPTER I　　　پہلا باب

۱ اسماں اور زمیں کي پیدائش ۳ روسني کي ۲ فضا کي ۹ خسکی کا تري سے الگ کیا جانا ۱۱ اور سب نباتات و درختوں کا اوگنا ۱۴ سورج اور چاند اور ستاروں کي پیدائس ۲۰ دریائي جانوروں اور پرندوں کي ۲۴ جنگلي جانوروں اور چارپایوں کي ۲۶ خدا کي صورت پر انسان کے پیدا هونے کا احوال ۲۹ اُنکي خوراک کا بندوبست

פרשת בראשית

## سورۃ براشیت

---

توریت مقدس

(א) בְּרֵאשִׁית בָּרָא אֱלֹהִים אֵת הַשָּׁמַיִם וְאֵת הָאָרֶץ׃

۱ § شروع میں پیدا کیا ‡ خدا نے آسمانوں کو اور زمیں کو

مطابقت قران مجید اور حدیث سے

۱ † الحمد لله الذي خلق السموات والارض

سب تعریف اللہ کو جسنے پیدا کیا آسمانوں اور زمیں کو

‡ الله خالق كل شي و هو على كل شي

اللہ پیدا کرنے والا هی هر چیز کا اور وہ هر چیز کا سنوار

وكيل له مقاليد السموات والارض

نے والا هے اُسکے پاس هیں کنجیاں آسمانوں اور زمیں کي

GENESIS

IN the beginning God created the heaven and the earth

HOLY KORAN

1 Praise be unto God, who hath created the heavens and the earth—Soora Anam, v 1

God is the creator of all things and He is the governor of all things His are the keys of heaven and earth—Soora Zoomur, v 62, 63

§ یوحنا ۱ — ۱ و ۲
نامۂ عبرانیاں ۱ — ۱۰
‡ زبور ۸ — ۳
۳۳ — ۶
۸۹ — ۱۱ و ۱۲
۱۰۲ — ۲۵
۱۳۶ — ۵
۱۴۶ — ۶
اسعیاہ ۴۴ — ۲۴
یرمیاہ ۱۰ — ۱۲
۵۱ — ۱۵
ذکریاہ ۱۲ — ۱
اعمال ۱۴ — ۱۵
۱۷ — ۲۴
نامۂ کلوسیاں ۱ — ۱۶ و ۱۷
نامۂ عبرانیاں ۱۱ — ۳
مشاهدات ۴ — ۱۱
۱۰ — ۶
† سورۃ انعام آیت ۱
‡ سورۃ زمر آیت ۶۲ و ۶۳

---

تفسیر

۱ پہلی ورس سے دنیا کي پیدائس کي ترتیب کا ذکر شروع نہیں هوا بلکہ خدا کي عظمت اور اُسکي شان خدائیکو پہلي

NOTES

CHAP I V 1 This verse does not refer to the Divine method of procedure, in the creation of the universe, but is simply

designed to convey to us a right sense of the exalted majesty and omnipotence of God as the Great Architect and Governor of heaven and earth, and of all things visible and invisible, and that the same Almighty Being is the Author and Giver of the Law which all his creatures are bound to obey

هي يهه بات بتائي كه تمام دنيا كا يعني آسمان اور زمين كا اور جو كچهه آسميں هے پيدا كرنے والا خدا هے اور وهي كتاب اور شريعت ديتا هے جسكي تابعداري اُن سبكو جنكو اُسنے پيدا كيا كرني چاهئيں *

Rabbi Shumoon ben Yuha says in his Commentary entitled "Rushee," that the first verse in the first chapter of Genesis should not be understood as giving any description of the process by which the universe was created, but merely as informing us that heaven and earth were created in the beginning, by which it is not meant that they were made before all other creatures because, the Hebrew word *bereisheeth* signifying the beginning, always denotes the priority of some one thing in regard to another

ربي شمعون بن يوحا يهودي عالم نے تفسير رشي ميں لكها هے كه پهلي آيت سے يهه مت سمجهو كه يهه آيت مخلوقات كي ترتيب بتاتي هے بلكه يهه مطلب هے كه آسمان اور زمين پهلے پيدا كيئے گئے يهه مطلب نهيں هے كه سب سے پهلے پيدا كئي گئے كيونكه בראשית (براشيت) كے لفظ سے هميشه ابتداي اضافي مراد هوتي هے *

This chapter may be said to describe the creation of the universe thus that before the vast multitudes and variety of creatures which inhabit the universe were called into being, there was nothing that existed but only God, that when it pleased Him to lay the foundations of the present world, He formed the water in the first instance, then darkness, light, heaven, earth, vegetables, planets, brutes, and lastly man We Mohomedans also profess to believe the creation of the present world to have taken place in the manner related

اِس باب ميں جس طرح برآفرينش عالم كا بيان هوا هے اُس سے معلوم هوتا هے كه آفرينش عالم سے پهلے خداكي ذات كے سوا كچهه نه تها جب عالم شهادت اُسنے پيدا كرنا چاها تو سب سے پهلے پاني پيدا كيا پهر اندهيرا پهر نور پهر هوا پهر آسمان پهر زمين پهر نباتات پهر سورج چاند ستاري پهر حيوانات پهر حضرت انسان اور يهي مذهب عالم شهادت كے پيدا هونے ميں هم مسلمانوں كا هے *

It must not be imagined that God felt any difficulty in executing his designs in creating this world, and that consequently he was obliged to frame

يهه مت خيال كرو كه يهه كام خدا پر كچهه مشكل تهي اِسليئے اُسنے رفته رفته اُنكو بنايا يا نهيں درحقيقت يهه سب چيزيں

things by degrees one after another since, in truth, all things were created at the very moment when it pleased God to command their appearance But by his perfect wisdom He has established a decree (i e limit) to all things in this world, and all the works of creation are in perfect harmony with an admirable system, and regulated and controlled by the unvarying law of cause and effect

Psa CXXXVIII 5
Soora Nahil, v 40

Psa CXLVIII 6
Soora Foorkan, v 2

The Hebrew word *Elohim* meaning God used in this verse is not the *substantive name* of God, but only one of his names *attributive* The Jewish doctors take note of a mysterious and remarkable fact in this place They inquire into the reason why God commenced the speech here in his name *attributive*, and not in his name *substantive* In the solution of the question they suggest, that had it, on the contrary, pleased God to speak of his name in the *substantive* form, it would have been essential thereto that He should deal in the strictest justice with his creatures, in which case it would have been impossible for the world to exist Hence God was pleased to speak of himself in his name *attributive*, the nature of which makes it requisite that mercy and tenderness should be shown to his meak and erring creatures God has, in a subsequent passage, spoken of himself by his names *substantive* and *attributive* jointly with the view of intimating to his creatures in this world, that

Gen II v 4

ایک آن میں آسکے کن † کے کہتے ہی
موجود ہوگئی تہیں مگر آسکے ابدی
حکمت کاملہ سے عالم شہادت کی ایک
تقدیر ‡ یعنی اندازہ مقرر کیا ہے اور آسکی
حکمت کا مقتضی یہہ ہوا کہ اُن سب
چیزوں کا ظہور عالم شہادت میں ایک
نہایت خوب صورت ترتیب سے اور مبنی
اسباب پرھو کیونکہ آسنے اِس عالم کو عالم
اسباب بنایا ہے اِسلیئے ان سب چیزوں کا
ظہور عالم شہادت میں بہ ترتیب اور بذریعہ
اسباب کے کیا ہے *

אלהים ( اِلوهیم ) خدا کا اسم ذات نہیں
ہے بلکہ اسماء صفات میں سے ہے علماء
یہود اِس مقام پر ایک نکتہ لکھتے ہیں
کہ خدا نے اپنے کلام کو کیوں نہیں شروع
کیا اِسم ذات سے اور شروع کیا اِلوهیم کے
نام سے جو اسماء صفات میں سے ہے پھر
اِسکا بیان یوں کرتے ہیں کہ خدا جانتا تھا کہ
اگر دنیا اسم ذات سے بنائی جائیگی جسکا
مقتضی جلال اور عدالت ہے تو دنیا آباد
نرہیگی اسلیئے آسنے ابدی رحمت کو بڑھا
دیا یعنی اپنے اسماء صفات میں سے اُس
نام کے ساتھہ جسکا مقتضی رحمت ہے
آباد کیا اور پھر دونوں کو یعنی عدالت
اور رحم کو ملایا جہاں کہا יהוה אלהים †
( یہوہ الوهیم ) تاکہ انصاف اور رحم دونوں
سے دنیا کا انتظام رہے ' ہمارے خدا
رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا
کہ اللہ تعالی نے
مخلوقات کے پیدا
کرنے سے پہلے یہہ
بات لکھی ہے کہ

فی المشکوٰۃ
ان اللہ تعالی کتب
کتاباً قبل ان یخلق
الخلق ان رحمتی
سبقت غضبی

† زبور ۱۴۸ — ۵
سورۂ نحل آیت ۴۰

‡ زبور ۱۴۸ — ۶
سورۂ فرقان آیت ۲

† پیدایش ۲ — ۴

میری رحمت میری غضب سے آگی بڑھی ہوئی ہے *

He will deal with them according to the requirements of justice, but that it shall be tempered by mercy There is a tradition in the Mishkat which ascribes to our Prophet the saying, that God had determined before he created the world, that in the treatment of his creatures His mercy should surpass his justice or wrath

علماء عیسائی اِس لفظ سے تثلیث ثابت کرتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ ברא (برأ) فعل واحد ہے اور אלהים (الوہیم) اُسکا فاعل صیغہ جمع کا ہے اس طور کلام سے پایا جاتا ہے کہ حضرت موسیٰ کو خدا کے وجودونکی تثلیث ظاہرکرنے کا ارادہ تھا چنانچہ یہہ جمع کا اسم وجودوں کی جمعیت ظاہر کرتا ہے اور فعل واحد کا اُسکے ساتھہ لگانے سے خدا کی یکتائی ظاہر ہوتی ہے *

The Christian divines deduce the doctrine of the trinity of God from the word *Elohim*, by arguing that, as the Hebrew word *Bara* used in this verse with *Elohim* (nominative to it,) is plural, the inspired Writer has designed to demonstrate the plurality of persons in the unity of the Godhead namely, as the plural noun denotes the plurality of persons, so the singular verb joined to it denotes the unity of the Godhead

اِس خیال کو تمام اگلے اورحال کے یہودی جو عبری زبان کے محاورہ سے بخوبی واقف ہیں اورہم مسلمان بھی صحیح نہیں جانتے کیونکہ اس مقام سے نہ تثلیث پائی جاتی ہے اور نہ جمعیت وجودوں کی ثابت ہوتی ہے *

The conclusion arrived at from this train of reasoning was not and is not accepted as correct by learned Jews, either in the ancient or modern times, and yet there can be no question that they were thoroughly versed in the Hebrew idiom It is also disallowed by us Mohomedans because, the expression from which Christians derive their opinion, can be made to prove neither the trinity of persons in the Godhead, nor any plurality in Him at all

אלהים (الوہیم) کے لفظ کا مادہ אלה (الہ) ہے معنے عبادت مگر یہہ لفظ یہودی زبان میں مستعمل نہیں ہے אלוה (الوہ) کا لفظ جو اُس سے مشتق ہوا ہے وہ مستعمل ہے اورمعبود برحق اورمعبود باطل دونوں معنوں میں اسکا استعمال آتا ہے *

The Hebrew word *Elohim* has its origin from *Elah* meaning worship, which is now obsolete in the Hebrew language, but the word Elawah derived from this root is still in use among the Jews, and is applied both to the true and false objects of worship

The use of *Elowah* in reference to the true objects of worship
Neh IX 17

*Elohim* is, in a strict sense, derived from *Elowah*, and signifies more than one object of worship It is likewise applicable both to the true and false objects of worship, and also to kings, judges, chiefs, and angels It is not an essential rule to be followed, that this word should always be used only in the sense of a noun plural, since it is often used as denoting only one person In the passages to which I refer in the margin, God was pleased to address Moses, that He would make him an *Elohim* to Pharaoh, and that he should be to him (Pharaoh) in stead of *Elohim*, i e a judge These passages clearly prove that the use here made of this word, conveys the sense only of one person, without any plurality whatever, but on the contrary, the unity of the individual addressed

Its use in reference to the false objects of worship
Dan XI 37,38
2 Ch XXXII 15
Hab I 11
Job XII 6

Exo VII 1
—IV 16

The use of *Elohim* as a noun plural in reference to the false objects of worship
Deu XIII 17
—XXXII 39
Jud V 8
—X 14
1 Kings IX 2
2 —XIX 18

Now, it remains to be considered, when or on what occasions according to the Hebrew usage, this word is employed as a noun singular, and when as a noun pluarl We find by examining the con-

אלהים (الوهيم)

الوہ بمعنے معبود برحق
نحمیا ۹—۱۷

اسي لفظ سے بنا ہے اسکے معنے معبودان کے ہیں اسکا استعمال بھي معبودان باطل اور معبود برحق دونوں پر آتا ہے علاوہ اسکے یہہ لفظ بادشاہوں اور قاضیوں اور سرداروں اور فرشتوں کے معنی میں بھي آتا ہے جمعیت کے معنے اس لفظ میں لازمي نہیں ہیں بلکہ اکثر جگہ اوپر واحد حقیقي شخصي کے استعمال کیا جاتا ہے چنانچہ جن ورسوں کا اشارہ حاشیہ پر ہے اُس میں خدا نے حضرت موسيٰ کو کہا کہ میں نے تجھے فرعون کے لیئے אלהים (الوهيم) بنایا اور یہہ بھي کہا کہ تو ہاروں کے لیئے الوهیم ہوگا ان ورسوں سے بخوبي ظاہر ہے کہ یہہ لفظ اکیلے حضرت موسيٰ پر بولا گیا جس میں کسیطرح نہ تثلیث کے نہ جمعیت کے معنے ہیں بلکہ واحد حقیقي کے معنے میں استعمال کیا گیا ہے *

الوہ بمعنے معبود باطل
دانیال ۱۱—۳۷و۳۸
۲ تواریخ ۳۲—۱۵
حبقوق ۱—۱۱
ایوب ۱۲—۶

خروج ۷—۱
خروج ۴—۱۶

اب یہہ دیکھنا چاہئیے کہ عبري زبان کے محاورہ کے موافق اِس لفظ کا استعمال واحد اور جمع پر کیونکر آتا ہے سو ہم کتاب مقدس پر غور کریے سے پاتے ہیں کہ اکثر اِس لفظ کا استعمال جمعیت کے معنے میں معبودان باطل پر ہوا ہے اور بادشاہوں

(الوهیم) بمعنے جمع واسطے معبودان باطل کے
استثنا ۱۳—۱۷
۳۲—۳۹

| | |
|---|---|
| قضات ٥—٨ | یاسرداروں اورقاضیوں |
| ١٠—١٤ | یا فرشتوں پر اکثر |
| ١ سلاطین ٩—٢ | بمعنے جمعیت اور |
| ٢ سلاطین ١٩—١٨ | کبھي بمعنے وحدت |
| ١ تواریخ ٥—٢٥ | اور معبود برحق پر |
| ٢ تواریخ ١٣—٩ | همیشه بمعنے واحد |
| ٢٥—١٤ | حقیقي استعمال |
| زبور ٩٧—٧ | هوئے ہیں بموجب |
| زبور ١٣٦—٢ | اِس استعمال کے |
| یرمیاه ٢٥—١١ | ثابت هوا که اِس |
| ١١—١٢ | مقام پر جو אלהים |
| ١٦—٢٠ | الوهیم کا لفظ معبود |
| (الوهیم) بمعنی | برحق کے معنوں |
| بادشاهاں وسرداراں | میں آیا هے صرف |
| وقاضیان | وحدت حقیقي اُس |
| خروج ٢٢—٢٨ | سے مراد هے اورکسي |
| بموجب ترجمه اُنقلس | طرح معنے جمعیت |
| استثنا ١٠—١٧ | کے اِسمیں نہیں |
| بموجب ترجمه اُنقلس | هیں پس جمعیت |
| زبور ٨٢—١ | وجودوں کی اس لفظ |
| ١٣٨—١ | سے ثابت نہیں هوتی |
| پیدایش ٦—٢ | اور اگر بتقدیر یہه |
| ٤ | بات کہي جاوے که |
| بموجب ترجمه اُنقلس | گو جمعیت وجودوں |
| و ترجمه عربي سنه ١٨١١ع | کي اِس سے ثابت |
| خروج ٢١—٦ | نهو مگر اِس لفظ کا |
| ٢٢—٨ | بمعنی جمع بهی |
| ٢٢—٩ | استعمال میں آنے |
| (الوهیم) بمعنی | سے ایک لطیفه اور |
| فرشته ها | اشارہ جمعیت |
| ١ سموئیل ٤—٨ | وجودوں کا نکلتا هے |
| ٢٨—١٣ | کو یہاں بمعنے واحد |
| ٢ سموئیل ٧—٢٣ | حقیقي استعمال کیا |

tents of the Bible, that the use of this word as a noun plural is made very often when allusion is made to the false gods, and that, when speaking of angels or distinguished and exalted personages it is generally used in the plural sense, and very seldom as a noun singular, but whenever reference is intended to the true object of worship, it has always been used as a noun singular In the verse under notice it is so applied, and hence it must have been used as a noun singular It, therefore, denotes the singularity, and not the plurality, of the object to which it is applied

If it be argued that although this word does not convey the idea of the plurality of persons in such instances as that above referred to, yet, from the capabi-

1 Chro V 25
2 —XIII 9
——XXV 14
Psa XCVII 7
—CXXXVI 2
Jer XXV 11
—XI 12
—XVI 20

Its use as a noun plural in reference to kings, & chiefs
Exo XXII 28
Deu X 17
——Ankelos
Psa LXXXII 1
—CXXXVIII 1
Ge VI 2 - Ankelos
—VI 4— Arabic 1811
Exo XXI 6
—XXII 8
—XXII 9

Its use as a noun plural in reference to angels
1 Sam IV 8
—XXVIII 13
2 —VII 23
Psa LXXXII 6
—VIII 5

Its use as a noun singular in reference to the true object of worship
Gen I 1
1 KingsXVIII 24
&c &c

lity of its being used as a plural noun also, it can, in a certain sense, be taken to represent that idea, though it may have been in reality used in this verse, as a noun singular It might be replied that it is idle to insist upon this inferential argument, unless the trinity of persons in the Godhead has been first proved We Mohomedans can arrive at no other conclusion but the sole and indivisible unity of God from the contents of all the Scriptures

زبور ۸۲—۹ گیا هو مگر یهه تقریر
زبور ۸—۵ جب هوسکتي هے
(الوهیم) بمعنی جب تثلیث
خداء واحد حقیقي وجودوں کي پهلی
پیدایش ۱—۱ ثابت هو جاوے
۱ سلاطین ۱۸—۲۴ حالانکه هم مسلمانوں
وغیره ۳۹ کے نزدیک تمام
سکرپچروں سے بجز وحدت
حقیقي کے اور کچهه ثابت نهیں هے ❋

The Hebrew word *shemayim* used in this verse, has been rendered heaven in the *singular* number by several translators of the Bible, but in a Persian translation of the Old Testament pub 1845, it is rendered in the *plural* it seems, however, to be a noun plural from the evidence of some other parts of Scripture Though heaven is, in reality, one thing in itself, yet from its stages and varieties it can be spoken of as an object that admits of plurality hence, whether the expression in question is used in the singular or plural number, the result is the same

Job XXVIII 24
—XXXVII 3
—XLI 3
Psa CXLVIII 4
Isa I 2

שמים (سمیم) اس لفظ کا ترجمه اکثر مترجموں نے آسمان واحد کے صیغه سے کیا هے مگر فارسی ترجمه سنه ۱۸۴۵ ع میں جمع کے لفظ سے ترجمه هوا هے اور صیغه جمع هونا اس لفظ کا کتاب مقدس کے اور † مقاموں میں سے بهي پایا جاتا هے آسمان حقیقت میں ایک شی هے آسپر تعدد کا اطلاق باعتبار اُسکے انواع یا طبقات کے هوتا هے اسلئے آسپر خواه مفرد کے صیغه کا استعمال کیا جاوے خواه جمع کے صیغه کا دونوںکا نتیجه صحیح هوتا هے ❋

† دیکهو کتاب ایوب ۲۸—۲۴
۳۷—۳
۴۱—۳
زبور ۱۴۸—۳
اشعیاء ۱—۲

All the ancients imagined that the firmament was a vault-like body that surrounded the earth on all sides, & revolved round it, and that the sun, moon, and stars were all studded in that heaven, and moved with it Josephus supposed that the Heaven or firmament stood pendulous, unsupported by anything, and resembled the form of a crystalline case

تمام متقدمیں کیا یهودي اور کیا عیسائي اور کیا مسلمان یهه خیال کرتے تهے که آسمان مثل گنبد کے مجسم هے اور زمین کے چاروں طرف محیط هے اور زمین کے گرد پهرتا هے اور چاند سورج ستارے سب اُس میں جڑے هوئے هیں اور اُسکے ساتهه پهرتے هیں جوزیفس صاحب نے کها

The ancients were in the habit of appealing to the authority of Scripture † in support of their notions, the Mohomedans likewise regulatad their own belief in accordance with the information found on this subject in their Holy † Koran But in point of fact neither the Koran nor the Bible contain any account which can tend to favour any such conclusions on the subject as those above alluded to They furnish us with only so much information, that the firmament was made by God, but do not relate anything as regards its form and substance It is proved from some passages in the Holy Scriptures and the Koran, that by the firmament is meant only the canopy that we see aloft over our heads, since, it has been said in Genesis, that God commanded the rising out from the water, of that which He afterwards called * heaven We are informed by the Holy Koran, that what is called firmament is only the mass ‡ of mists above, and also that God causes the rains to fall from within the firmament Thus it is, that the heaven from which the rains fall, is the same with the firmament. Those whose minds were influenced by the systems of Aristotle,

† Isa I 22
Exo XXIV 10
Psa CIV 2

† Soora Buki V 22
—Raad V 2
—Momin V 64
—Moolk V 3
—Toor V 5

* Gen I 8

‡ Soora II M Sijda, V 11
Soor Nimul, V 60

ہے کہ آسمان معلق قایم ہے اور بلوری
جامہ کی مانند ہے *
وہ لوگ کتاب ہاے اقدس ‡ سے بھی
اپنے اِس خیال کی پختگی سمجھتے تھے
اور مسلمان § قران مجید کے الفاظ سے
اسطرح کے معنے نکالتے تھے مگر درحقیقت
سکرپچرز یا قران مجید اِن معنوں کی طرف
اشارہ نہیں کرتا اُن سے صرف اسقدر ثابت
ہوتا ہے کہ اللہ تعالے نے آسمان کو پیدا
کیا اور یہہ بات کہ وہ کیسا ہے اور کیونکر
ہے اس سے بحث نہیں کی چند جا
کتاب مقدس اور قران مجید میں ایسے
لفظ آئے ہیں جنسے معلوم ہوتا ہے کہ آسمان
صرف اُس جو کا نام ہے جو ہمکو بلند
دکھائی دیتا ہے کیونکہ توریت مقدس
میں لکھا ہے کہ اللہ تعالے نے پانی میں
پہلاو پیدا کیا اور اُسکا نام ‡ آسمان رکھا اور †
قران مجید سے پایا جاتا ہے کہ جسکا نام
آسمان ہے وہ دخان یعنی بخارات ہیں
اور بہت جگہ فرمایا ہے کہ آسمان برسے
مینہہ برسا ہے جس سے پایا جاتا ہے کہ
اسی جو کا جہاں سے مینہہ آتا ہے
آسمان نام ہے اگلے لوگوں کے دلوں میں جو
ارسطو کی حکمت بس رہی تھی اور
جسکے سبب وہ یقین کرتے تھے کہ آسمان
بلوری گنبد کی مانند ہے اُنہوں نے
کتاب ہاے اقدس میں جہاں ذرا بھی
سہارا پایا وہی معنے لگالئے مگر کتابہاے
اقدس میں جو حقیقت تھی وہ بدستور
قایم ہے اور ہمیشہ قایم رہیگی گو ہمارا
علم اور ہماری عقل کتنی ہی بدلتی
جاوے *

‡ حزقیل ۱—۲۲
خروج ۲۴—۱۰
زبور ۱۰۴—۲
§ سورہ بقر آیت ۲۲
سورہ رعد آیت ۲
سورہ مومن آیت ۶۴
سورہ ملک آیت ۳
سورہ طور آیت ۵

‡ پیدایش ۱—۸
† سورہ حم سجدہ آیت ۱۱
سورہ النمل آیت ۶۰

and who, consequently, believed that the firmament was constructed in the shape of a crystalline case, neglected no occasion to strengthen this opinion by referring to the Scriptures, whenever they found in them anything which was in the least degree in conformity with their own belief But the Scriptures stand, nevertheless, unshaken and unchangeable in their truths, and shall ever remain so, although our own imperfect knowledge and weak and finite judgment may be ever vacillating & uncertain

The Hebrew word *arris* (earth) is one thing in itself, but under the idea of its kinds it may nevertheless be expressed in a plural form The Hebrew plural of it is * *arasoos*, the Arabic has likewise some words significant of its plural sense The earth being a generic noun, conveys the same sense both in the singular and plural number

* 2 Chro XIII 9
——XVII 10

All controversies touching the shape or form of the earth with reference to what is related about it in the Scriptures or the Koran, have long since ceased All men now know that both Science and Scripture agree in this point that the earth is spherical, but the question whether it is in rest or in motion, is yet unsettled only with those who are unwilling to accept the results of modern scientific discoveries and researches, and to give up their old prepossessions

The system and reasoning of Aristotle have so strongly got hold of their minds, that they think if they were not to believe the theory of the earth be-

ארץ (ارض) زمین حقیقت میں ایک ہے مگر بلحاظ اُسکی انواع کے کبھی جمع کے صیغہ سے بولی جاتی ہے † اور عبری زبان میں ארצות (اراصوث) اُسکی جمع آتی ہے جیسے عربی میں ارضوں اور ارضات اور اروض اور اراض اور اراضی اُسکی جمع آتی ہے مگر یہہ اسم جنس ہے اور جمع اور واحد دونوں کا نتیجہ واحد ہے *

† ۲ تواریخ ۱۳ — ۹
۱۷ — ۱۰

اِسبات میں کہ کتابہاے اقدس اور قران مجید سے زمین کی صورت کیسی ثابت ہوتی ہے مدت سے کچھہ تنازع نہیں رہا اور سب لوگ سمجھتے ہیں کہ زمین گول ہے اور کتب سماویہ اور تحقیقات علمی کو اِسبات میں متحد جانتے ہیں مگر دربات حرکت اور سکون زمین کے اُن لوگوں کے درمیان میں جنکے دل اِن امورات پر پرغور فکر سے خالی ہیں اور صرف اپنی موروثی راے کی پیروی پرسرگرم ہیں اب تک تنازع باقی ہے *

اُن لوگوں کے دلوں میں ارسطو کی حکمت نے اپنا ایسا مضبوط قدم گاڑا ہے کہ وہ یہہ سمجھتے ہیں کہ اگر اسبات کا

ing motionless, and of the firmament, sun, moon, and stars revolving round it, they would be acting contrary to what is stated in the ‡ sacred records, more especially when their own senses and judgments tend to lead them to conclusions which are identical with the language of the inspired Historian But certainly they are to blame in this unreasonable attachment to antiquated ideas long since exploded for it is to be observed, that if the Word of God is silent with respect to the *motion* of the earth, so, on the other hand, it says nothing to the contrary about its being fixed Thus Holy Writ stands invariable in its truth in either case, whether the earth, or the firmament be proved by the labors of science, to be the body that is in motion i e whether the sun be fixed or revolving round the earth, or whether the earth itself be revolving It remains now to discuss those arguments by which the followers of the system of Aristotle pretend to prove from various passages in Scripture their theory of the earth being at rest, but I shall postpone this discussion until I come to write my commentary on passages in question The subject will therefore be taken up again

‡ Psa XCIII 1
——CIV. 5
——XIX 4, 6
Soora Yaseen 28
—— Tariq 11
——Kaif 86, 90
——Namul 61
——Momin 64
——Najum 6

اعتقاد نہ کیا جاوے کہ زمین ساکن ہے
اور وہ کسی طرح سرکتی نہیں اور آسمان
اور چاند اور سورج اور ستارے سب زمین
کے گرد پھرتے ہیں تو تمام کتب سماویہ
کی تکذیب ہو جاتی ہے کیونکہ وہ اپنے اعتقاد
میں کتب سماویہ کے چند مقاموں میں
‡ سے بھی اسیطرح سمجھتے ہیں مگر یہ
اُن کی غلطی ہے کیونکہ کتب سماویہ
اِسمعاملہ میں چپ ہیں اور جس طرح
اُن میں زمین کا متحرک ہونا مذکور نہیں
ہے اسیطرح اُن سے زمین کا ساکن ہونا
بھی ثابت نہیں ہے پس خواہ زمین
ساکن ہو اور آسمان متحرک اور خواہ آسمان
ساکن ہو اور زمین متحرک کتب سماویہ
جیسکہ تھیں اپنی حقیقت پر قایم ہیں
باقی رہی وہ مقامات جنسے ارسطو کی
حکمت کی پیروی کرنے والے زمین کا
ساکن ہونا اپنے خیالات کے موافق نکالتے
ہیں اُنکے خیالات کی غلطی ہم اپنی
تفسیر میں مناسب مناسب مقامات پر
ہر ایک ورس کی تفسیر کے نیچے بیان
کریں گے انشاالله تعالے *

‡ زبور ۹۳ — ۱
۱۰۴ — ۵
۱۹ — ۴ و ۶
سورہ یسین آیت ۳۸
سورۃ الطارق آیت ۱۱
سورہ کہف آیت ۸۶
آیت ۹۰
سورہ النمل آیت ۶۱
سورۃ مومن آیت ۶۴
سورہ عم آیت ۶

What we are told in this verse that the heaven and earth were created by God, is designed only to intimate to us, that God is the creator of every thing great or small, that he holds the keys

غرضکہ اِس آیت میں آسمان اور زمین
کی پیدایش کے بیان سے صرف اتنی بات
بتانی مقصود ہے کہ ہر چیز کا پیدا کرنے
والا خدا ہے اُسیکے ہاتھہ میں سب چیز

| قبل پیدایش | قبل پیدایش |
|---|---|
| مسیح علیه السلام | محمد رسول الله صلعم |
| ۴۰۰۰ | ۴۵۷۵ |

کي کنجیاں هیں اور وهي سب چیز پر قادر هے *

مگر جب انسان کو یهه بات معلوم هوئی که یهه تمام عظیم الشان چیزیں اور جو کچهه اُن میں هے وه سب پیدا کیا هوا هے تو اُسوقت اُسکے دل میں یهه خیال گذرتا هے که اِس تمام مخلوقات سے پهلے کیا تها اُسکا بیان دوسری ورس میں هے که خدا کے سوا کچهه نهیں تها اور عالم شهادت میں صرف پاني تها اور خدا کی روح اُسکو سے رهي تهي *

to all mysteries, and exercises unlimited authority and control over all things

When it becomes known to man that all things in the universe had their beginning at one time, he is naturally inclined to think of a time prior to that creation What he thus goes to inquire about, is stated in the next verse viz, that at that time there existed nothing but God alone, and that in the present world there was then nothing except the waters with the spirit of God moving on the face of them

---

توریت مقدس

**GENESIS**

ב וְהָאָרֶץ הָיְתָה תֹהוּ וָבֹהוּ וְחֹשֶׁךְ עַל־פְּנֵי תְהוֹם וְרוּחַ אֱלֹהִים מְרַחֶפֶת עַל־פְּנֵי הַמָּיִם׃

۲ اور زمین تهی ویران اور خالی اور اندهیرا اُوپر منهه دریکی ‖ اور روح خدا کي سے نے والي اُوپر منهه پانیونکی

2 And the earth was without form and void, and darkness *was* upon the face of the deep And the Spirit of God moved upon the face of the waters

ג וַיֹּאמֶר אֱלֹהִים יְהִי אוֹר וַיְהִי־אוֹר׃

۳ † اور کہا خدا نے هو ‡ نور اور هوا نور

مطابقت قران مجید اور حدیث سے

**HOLY KORAN & Prophetical Sayings**

۲ § اين كان ربنا قبل ان يخلق خلقه قال كان في عماء ماتحته

رسول خدا سے لوگوں نے پوچها کہاں تها همارا خدا پهلی پیدا کرنے اپنی خلقت کے فرمایا تها بیچ عما کے نه نیچے

هواء وما فوقه هواء ‖ وكان عرشه على الماء

اُسکے هوا اور نه اُوپر اُسکے هوا اور تها عرش اُسکا پانی پر

2 The people inquired into the prophet, where their God was before he had created the world The Prophet answered them, that He was covered under the clouds (veil), and there was no air to have occupied a place either above that veil, or under it— Mishkat Chap on the Creation His throne (glory,) rested on the waters—Soora Hood, v 7

۳ ‖ الحمد لله الذي خلق السموات والارض

سب تعریف الله کو جسنے پیدا کیا آسمانوں اور زمین

و جعل الظلمات والنور

کو اور کیا اندهیرا اور اوجالا

§ مشکواة باب بدء الخلق

† زبور ۳۳ — ۶
اسعیاه ۴۰ — ۱۳ و ۱۴
‖ سوره هود آیت ۷

‖ سوره انعام آیت ۱
† زبور ۳۳ — ۹
‡ نامه کارنتهیان ۴ — ۶

3. Praise be unto God, who hath created the heavens, and the earth, and hath ordained the darkness and the light—Soora Anam, v 1

۴ || فالق الاصباح
نکالنے والا صبح کے اوجالی کا
* تولج اللیل في النهار و تولج النهار
توڑاتا ھے رات کو دن میں اور تو لاتا ھے دنکو
في اللیل
رات میں

4. God causeth the morning to appear— Soora Anam v 96 He makest the night to succeed the day—Soora Al-amran, v 27

۵ *و جعلنا اللیل والنهار ایتین فمحونا
اور کیا ھمنے رات اور دن کو دو نشان پھر مٹایا
ایت اللیل و جعلنا آیت النهار مبصرة
ھمنے نشان رات کا اور کیا ھمنے نشان دنکا دیکھنے کو

5 We have ordained the night and day for two signs of our power, afterwards we blot the sign of the night, and we cause the sign of the day to shine forth—Soora-Bani Israel, v 12

3 And God said, Let there be light and there was light

ד וַיַּרְא אֱלֹהִים אֶת־הָאוֹר כִּי־טוֹב
۴ اور دیکھا خدا نے نور کو کہ اچھا ھے اور § جدا کردیا
וַיַּבְדֵּל אֱלֹהִים בֵּין הָאוֹר וּבֵין הַחֹשֶׁךְ׃
خدا نے درمیان نور کے اور درمیان اندھیری کے

4 And God saw the * light, that *it was* good and God divided the light from the darkness

ה וַיִּקְרָא אֱלֹהִים לָאוֹר יוֹם וְלַחֹשֶׁךְ
۵ اور کہا خدا نے نور کو دن || اور اندھیریکو
קָרָא לָיְלָה וַיְהִי־עֶרֶב וַיְהִי־בֹקֶר יוֹם
کہا رات اور ‡ تھي شام اور تھي صبح دن
אֶחָד׃
پہلا

5 And God called the light Day, and the darkness he called Night † And the evening and the morning were the first day

قبل پیدائش مسیح علیه السلام ۴۰۰۰　قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم ۴۵۷۵

|| سورہ انعام آیت ۹۶
§ (نسخه) روشنی کو تاریکی سے تقسیم کیا
* سورہ آل عمران آیت ۲۷

* Heb *between the light and between the darkness*

* سورہ بنی اسرائیل آیت ۱۲
|| زبور ۷۴—۱۶ ۱۰۴—۲۰
‡ (نسخه) شام اور صبح ھوئي اول دن

† Heb *and the evening was, and the morning was*

---

**NOTES**

V 2 It cannot be denied that what is stated in this verse, relates only to the beginning of this present material world, since, the existence of spirits and angels (spoken of in the other parts of Scripture,) is not alluded to in it.

تفسیر

۲ کوئي شخص اس سے انکار نہیں کرسکتا کہ اس دوسری ورس میں بھي جو کچھ بیان ھوا ھے وہ عالم شہادت کي ابتداکا بیان ھے کیونکہ کتاب ھاے اقدس سے ارواحوں کا اور فرشتوں کا بھي وجود پایا جاتا ہے اور آنکي پیدایس کا اِس مقام پر کچھ ذکر نہیں ھے *

The inspired Writer considered it sufficient to instruct us in those things only, which are patent to our sense of seeing, and did not think it necessary to treat of by-gone worlds, or of the works of eternal Wisdom and Omnipotence which had a prior existence

The belief that we Mohomedans hold as regards the creation of the world, is summed up in these words —There existed from eternity only one Holy Being, when Moses enquired the name of that Being, the answer he received, * Ex III 14 was * I AM THAT I AM, and it was required of him that he (Moses) should convey His message to the Israelities, and say that it came from I AM, which proves that it is God alone who has ever lived as the *only* holy Being This ever-existing Being has likewise been possessed of perfect attributes from all eternity The perfect attributes which He has ever possessed, have been borrowed by him from no one else, as they have existed only in Himself, nay, his essence itself has been his attributes and his attributes his essence The knowledge and the will of God, two of his perfect attributes, required that whatever was to happen, or to be done by God, should be known to him from all eternity, so that the most insignificant and petty object with all the circumstances or accessories connected with or depending upon its existence, had been open to the knowledge of God from the very beginning These attributes of God, viz, his knowledge and resolution, are called by us Mohomedans the *divine writing*

حضرت موسی علیہ السلام نے انہیں
چیزوں سے جو ہمکو دکھلائی دیتی ہیں
انسانوں کو تربیت کرنا کافی سمجھا تھا
اسیلئے انہیں کی پیدائش کا حال بتلانا
شروع کیا ورنہ اس سے پہلے یہہ سب کچھہ
اور اور بہت کچھہ ہو چکا تھا *

ہم مسلمان جسطرح کہ ابتدای افرینش
عالم پر اعتقاد کرتے ہیں وہ یہہ ہے کہ ازل
سے صرف ایک مقدس اور پاک ہستی
تھی جب حضرت موسی نے اس مقدس
اور پاک ہستی کا نام † پوچھا تو یہی
جواب پایا کہ میں وہ ہوں جو ہوں اور تو
میرا پیغام اسطرح پہونچا کہ وہ جو ہے
اسنے مجھے بھیجا ہے اس سے ثابت
ہوتا ہے کہ ہستی مطلق وہی ایک پاک
ہستی ہے یہہ ہستی مطلق جسطرح
ازل سے موجود تھی اسطرح تمام صفات
کمال بھی اس میں ازل سے تھیں اور وہ
صفات کمال اور کہیں سے اسکے پاس نہیں
آئیں تھیں بلکہ خود اسکی ذات میں
تھیں نہ نہ بلکہ اسکی ذات وہی اسکی
صفات تھیں اور اسکی صفات وہی اسکی
ذات تھی انہی صفات میں سے ارادہ اور علم
کی صفت بھی تھی اس کا مقتضی یہہ تھا
کہ جو کچھہ خدا کو کرنا تھا اور جو کچھہ
ہونا تھا وہ سب اسکے علم میں موجود ہو
چنانچہ ہر ایک ذرہ ذرہ اور جو کچھہ اسپر
گذرنے والا تھا وہ سب کچھہ اسکے علم میں
محفوظ تھا اسی صفت باری کو ہم
مسلمانوں کے ہاں لوح وقلم تعبیر کیا
ہے مشکواۃ میں
حدیث ہے کہ سب سے پہلے خدا نے قلم
کو پیدا کیا پھر اسکو کہا

مشکواۃ
ان اول ماخلق الله القلم فقال له اکتب

† خروج ۳—۱۴

*board* and *pen* There is a tradition in the Mishkat, that having created the *pen* in the beginning God commanded it to write, on which the *pen* asked what *it* was to write God said *it* was to draw up an outline or sketch of the universe The pen then recorded what existed at that time and all that was to follow It should not be understood that the pen so used by God, was like what we have in daily use, the expression is rather to be taken in a figurative sense as referring to that attribute of Omnipotence, by which all things were created and accomplished by His own will—The figure of the pen is employed in order to convey to our finite sense, by means of a common and well known implement, some idea of the greatness of the Divine will and power, and of its incomprehensible working in the creation of the world and all that is in it

قال ما اكتب قال اكتب القدر فكتب ما كان وما هو كائن الى الابد

که لکهه آسنے کہا کیا لکهوں الله تعالے نے فرمایا که لکهه اندازه عالم کو پهر آسنے لکها جو تها اور جو ابد تک هونے والا هے " یهه مت سمجهو که یهه قلم همارا سا دیره کا یا پر کا قلم تها بلکه آسکی صفت اراده کو ان الفاظ سے تعبیر کیا هے تاکه لوگ محسوسات میں آسکی مثال سمجهه کر خداکی عظمت اور آسکی بزرگی پر اقرار کریں *

There is another tradition in the Mishkat to this effect, that before creating the heaven and earth God had preconceived or determined all the details of what He should do, and it is stated in the Bookharee that he had traced on his celestial tablets, the entire scheme of the creation, and the number and variety of his creatures Are we then to imagine that the tablets here spoken of may be likened to our own common writing board or slate? By no means, but this figure is used as in the former case, to assist our minds in some slight degree in the conception of the illimitable vastness of the Divine intelligence in the display of creative power in such amazing variety, and such transcendent grandeur

مشكواة
كتب الله مقادير الخلائق قبل ان يخلق السموات والارض

بخاري
كتب في الذكر كل شي

اسطرح مشکواة میں حدیث هے که الله تعالے نے آسمان و زمین پیدا کرنے سے پہلے مخلوقاتکا اندازه لکهه لیاتها اور بخاری میں هے که هرچیز کو لوح محفوظ میں لکهه لیا تها " کیا لوح محفوظ هماری سی کاٹ کی تختی یا پتهرکی سلیٹ تهی نهیں آسکی صفت علم کو عام لوگونکے سمجها دینکو لوح محفوظ سے تعبیر کیا هے *

Upon the whole, it is to be understood, that all that has hitherto occurred or is to happen, was not hidden from the knowledge of God. The attribute of Omnipotence afterwards required, that what was thus stored in the knowledge of God, should be developed, and so it happened. It is true, the development of all objects was effected in a moment, yet, it was necessary that this should take place so as to advance by degrees. The first degree of the development of objects consisted in their having been put forth by the knowledge of God, in which only they existed before, but this opening of them did not take place so as to show them distinctly the one from the other, or in other words, their individuality was not established. The second stage of development related to the distinction made between themselves (by which that individuality was secured) to their knowledge or recognition of each other, and to the state of their being pointed to one another by their proper and distinguishing names. This degree likewise extended to the love and attachment of the objects developed among one another, the effects of which we see so openly in this world. This degree of the development of objects is denominated in our religion the *world of spirits*. It is stated in the Bokhaaree and the Mishkat that our prophet said, the spirits were assembled in great masses like armies, whoever of them befriended and attached himself to another in that world, has to enjoy the acquaintance and love of the other whom

غرضکه جو کچهه هوا اور هوگا يهه سب چيزيں علم الهي ميں موجود تهيں پهر اُسکي صفت قدرت نے مقتضي اپنے کمال کے يهه چاها که اُنهي صور علميه کا جو ذات باري ميں تهيں ظهور هو چنانچه اُنکا ظهور هوا اگرچه اُنکا ظهور آني هو مگر بعض ظهور ميں تدريج لازم تهي اسلئيے ايک مرتبه ظهور کا وه تها که اُن صور علميه کا ظهور علم باري سے تو هوا مگر اُنهوں نے کچهه امتياز ايک دوسري سے حاصل نکيا دوسرا مرتبه ظهور کا وه تها که اُنهيں صور علميه نے جو ايک طرح کا ظهور حاصل کيا تها اُسکا ظهور اس درجه تک هوا که اُنهوں نے امتياز بهي حاصل کيا اور اپسميں بهي ايک دوسري کو پهچانا اور ميں اور تم کا اطلاق هونے لگا يهانتک که وهيں ايک نے دوسري سے دوستي ومحبت بهي حاصل کي جسکا اثر هم اس عالم ميں بهي پاتے هيں اور اِسکا نام هماري مذهب ميں عالم ارواح هے مشکواة ميں بخاري اور مسلم سے حديث نقل کي هے که رسول خدا صلي الله عليه وسلم نے فرمايا که ارواحيں لشکر هيں جو اکهٹي تهے اُنميں سے وهاں جسنے جس کو جانا يهاں بهي آپس ميں الفت هوئي اور جسنے جسکو وهاں نجانا اُن ميں يهاں بهي نا واقفيت رهي مگر يهه مرتبه ظهور کا ايسا هے که اِس ميں کوئي چيز قابل اشاره حسي کے نه تهي جب تيسري مرتبه کا ظهور هوا اُس ميں هر ايک چيز

بخاري ومسلم
قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الارواح جنود مجندة فما تعارف منها ائتلف وماتناكر منها اختلف

he knew there, in this world also, and whoever had no occasion to introduce himself to another, does not know him or has any concerns with him likewise here. In other words, the attachment or friendship cemented in that world of spirits was perpetuated also in our own material world. But this degree of the development of objects contained nothing that could be distinguished by the power of sense. It was not until they had reached the third stage of development that they became apparent to human sense, and assumed an individuality which gave them distinctive appellations by which they were thereafter known. We call this degree of the development of objects the *world of fancy*. After these objects had attained a more sensible state, they were provided with bodies such as we now see them to possess. This degree of the more sensible development of objects is designated the *present world*. The inspired Writer has also said in the 2nd verse, that there was nothing apparently to be seen before the distinct appearance of the present world, that in the beginning all things were hidden, as it were, under a veil, and the spirit of God moved on the waters. Our prophet has likewise said that before God had created this world, He was in *uma*, i. e. in a state of being unobserved or concealed from, or not open to, observation. The waters had already been created, and the throne of God was placed on them. *Uma* literally signifies thin transparent clouds, but, in its secondary meaning it is used in the

اشارہ حسی کے قابل ہوئی اور یہہ اور وہ کا
اُسپر اطلاق ہونے لگا اور اسیکا نام ہماری
مذہب میں عالم مثال ہے اور جب اور
زیادہ ظہور آئی صورۂ علمیہ کا ہوا تو ہر
چیز نے ایک ظاہری وجود بھی حاصل
کیا جسکو ہم تم دیکھتے ہیں اور اسکا نام
ہماری مذہب میں عالم شہادت ہے اِس
دوسری ورس میں حضرت موسی علیہ السلام
نے بھی فرمایا کہ عالم شہادت سے پہلے کچھہ
ظاہر میں نہ تھا اور سب چیز پردہ میں چھپی
ہوئی تھی ابتداے عالم شہادت میں پانی
تہا اور روح خدا کی اُسکو سی رہی تھی
اور یہی بات ہماری جناب پیغمبر خدا
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی کہ عالم
شہادت کے پیدا کرنے سے پہلے خدا عما میں
یعنی پردہ میں تھا پانی پیدا ہو چکا تھا
اور اُسکا عرش پانی پرتھا عما کے معنے
لغت میں باریک ابر کے ہیں اور اُس سے
مراد حجاب کی لی جاتی ہے مگر اس لفظ
سے اِسمقام میں نہ باریک ابر مراد تھا
نہ پردہ جس سے اوٹ ہو جاتی ہے بلکہ
وجود اپنے آپ میں پوشیدہ ہونا مراد تھا
اس مطلب کے واضح کرنے کے لئے رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ
اُس عما کے نہ اوپر ہوا تھی نہ نیچی ہوا
تھی یعنی اُس سے یہہ ظاہری بادل یا
یہہ ظاہری پردہ مت سمجھو بلکہ ہویت
ذات کی غیبت سمجھو*

sense of a veil However, in the above expression, it is not used in either of these senses, but is meant here to intimate that God was hidden in himself To attest this signification of the word our prophet has added that *uma* had no air either above or below it, for which reason it should not be taken as signifying what we understand by an ordinary cloud or veil

The four degrees out of the five above related by me, have been in existence from eternity, for they have originated from God himself, as his perfect attributes or powers made their appearance inevitably necessary, and they therefore necessarily existed from eternity with those attributes of God which caused their development, and which have been for ever with God When the universe reached the fourth degree of development or the *world of fancy*, there remained no attributes of God which had not then made their appearance, and thus all of them became perfect, and none was defective, since, in truth, there is no excess of anything shown in the fifth degree of the appearance of objects when compared to the *world of fancy* hence, it was not necessary that the present world should be in existence from eternity Moreover, God only caused the objects of the *world of fancy* to appear in this world in the manner and in the order that His wisdom proposed Thus, at one time he made the water appear in this world, at another darkness, at another light, at another the firmament and the earth, at another the beasts of the

یہہ پانچ درجے ظہور عالم کے جو بیان
ہوئے اُن میں سے پہلے چار درجے قدیم
ہیں کیونکہ خدا سے اُنکا وجود اور اُنکا ظہور
بمقتضاے اُن صفات کمال باری کے ہوا ہے
جو ازل سے اُس میں تھیں پس جب سے وہ
تھیں جب ہی سے اُنکا ظہور بھی تھا اور
جب ظہور عالم کا عالم مثال تک ہو گیا تو
کوئی ایسی بات جس سے نقصان یا تعطل
صفات باری میں ہو باقی نہیں تھی کیونکہ
عالم شہادت میں کوئی زیادتی معنوی عالم
مثال پر نہیں ہوئی ہے اسلیئے عالم شہادت
کا قدیم ہونا کچھہ ضروری نہ تھا بلکہ وہ
تمام چیزیں جو عالم مثال میں موجود تھیں
جس ترتیب اور تدریج سے کہ اُس ہستی
مطلق کی حکمت نے تقاضا کیا اُسطرح
اُنکا ظہور عالم شہادت میں ہوتا گیا کسی
وقت اُسنے پانیکو ظاہر کیا اور کسی دن
اندھیری اور نور کو کسی دن آسمان اور
زمین کو اور کسی دن چرند و پرند کو اور
کسی دن آدم کو اور کسی دن ہم تمکو اور
معلوم نہیں کہ ابھی اور کیا کیا اُسکو ظاہر
کرنا ہے اور کب تک نیت

چو شبہا نشستم درین دیر گم
کہ حیرت گرفت آستینم کہ قم

مگر اِن تمام حالات پر غور کرنے سے ظاہر

field and the birds of the air, at another man, and at another you and me. Who can tell what he may yet do or when he may do it We may here embody the Poet's idea, that during long and anxious nights I mused upon this world and the mysteries of creation, which surpass man's comprehension, until at length I was overcome by stupor, and obliged to flee On taking the foregoing observations into consideration, the lesson to be derived therefrom is, that all that of which we see this world composed, is nothing but as a line drawn on the water, or a castle built on the air, and that it is for that sole Being only to enjoy and exist for ever, who has designated himself I AM. What a noble idea has been embodied by some good man in this expression "Every thing is false besides God"

Another remarkable and profitable inference drawn from those observations, is also worthy of consideration It is this, that all created things have but one source of existence and owe their being to the same substance or essence The stone, the tree, the animals all share equally with ourselves in this respect The only difference between us and them is in the diffusion among us of the substance which we all have in common in a proportionately greater or less degree Hence it has become an inevitable rule, that all things in the world must bear a certain relative proportion to one another Thus minerals, such as stones &c. may be conceived as gradually, yet insensibly,

ہے کہ جو کچھہ ہم دیکھتے ہیں سب نقش برآب ہے اور حي قایم اور دایم صرف وهي ایک هستي هے جسنے کہا کہ میں هوں وللہ درمن قال مصرعہ

الا کل شي ماخلا اللہ باطل *

ایک بڑا نتیجہ جو اس گفتگو سے نکلتا هے قابل غور کے هے اور وہ یہہ هے کہ تمام عالم کا وجود ایک هي چیز سے هوا هے جس چیز سے کہ همارا وجود هوا ہے اوسي چیز سے پتھر اور درخت اور حیوانات کا بهي وجود هوا هے اور جو چیز هم میں ہے وهي چیز اُن سب میں هے صرف ظهور کے طریقہ کا فرق هے جسکے سبب همکو انسان اور بادیوں کو حیوان اور درخت پتھر کہا جاتا ہے ورنہ اصلیت سب کي ایک ہے اور اسباب نے یہہ بات ضروری کردی ہے کہ تمام چیزیں جو عالم میں هوں وہ سب ایک نسبت کے ساتھہ هوں مثلاً معدنیات چاهئے ایک قسم پتھر کي دوسري قسم پتھر سے نباتات کے قریب

verging into, and acquiring the nature and properties of the vegetable kingdom, and possibly some specimen of mineral may be found as partaking largely of the vegetable character, and so also the things of the vegetable kingdom may, in the process of ages, betray a resemblance to the animal kingdom, and some description of vegetable may possibly be found at last as possessing the peculiar characteristics of an animal to such a degree as to lose its own individuality as a vegetable In like manner, the various species of animals may be said to bear, link by link, a progressive yet unmistakeable conformity and resemblance to man, and it may not be impossible to pitch upon some particular species as carrying that resemblance to such an extent as to be almost identical It is evident that people will not, in the present state of our knowledge, believe in the successive connection and resemblance of creatures among themselves, of which I have treated, but I hope the gradual and anxiously expected progress in learning and science, will illustrate the fact, and teach us to beleive in it, and then the accuracy and truth of that which proceeded from the pen of the inspired writers will be abundantly made manifest It is also to be observed that as there are creatures inferior to us in degree, in the possession of the divine essence which we all have in us, so there are also others that are superior to us in that respect There can be no reason to support the opinion of those who deny the existence of the latter creatures, or beings superior to ourselves

ہوتی جاویں یہاں تک کہ اخیر قسم معدنیات
کی نباتات سے نہایت مشابہ اور قریب
قریب ہو اسیطرح نباتات چاہیئے کہ ایک قسم
نباتات کی دوسری قسم نباتات سے حیوانات
کے قریب قریب ہوتی جاوے یہاں تک کہ
اخیر قسم نباتات کی نہایت قریب تر ہو
حیوانات کے اور اسیطرح حیوانات کی
قسمیں قریب تر ہوتی جاویں انسان کے
یہاں تک کہ اخیر قسم حیوان کی نہایت
قریب قریب انسان کے ہو اِس ترتیب
سے معدنیات ونباتات اور حیوانات کے پیدا
ہونے پر اگرچہ ابھی لوگ یقین نکرینگے
مگر ترقی علم کی جو روز بروز ہوتی جاتی
ہے امید ہے کہ وہ ہمکو ان سب باتوں پر
یقین کرادے گی اور جان لیا جاویگا کہ جو
بات ملہم شخصوں کے ہونٹوں سے لیگئی
ہے وہ کیسی سچ تھی اسی جگہہ سے
یہہ بات بھی سمجھہ لو کہ جسطرح ہم
اپنے سے نیچے درجہ بدرجہ مخلوقات دیکھتے
ہیں اسی طرح ہمسے اوپر بھی درجہ بدرجہ
بہت سی مخلوقات خدا کی ہے جس سے
اگر انکار کیا جاوے تو انکار کے لیئے کوئی
دلیل نہیں ہے *

Our best doctors are of opinion that no great debate should be undertaken or agitated in respect to the matters of the creation of the world, that it is sufficient for us strongly to abide with this belief only, that there existed nothing in the beginning or from eternity except God alone, and that all things sprung out of nothing and began to exist by the omnipotent command and will of God. These are the fundamental principles of faith believed in, and received by us Mohomedans, as well as by the Jews and the Christians.

مگر ہمارے مذہب کے اکثر علماء کي یہہ راے ہے کہ درباب آفرینش عالم کے زیادہ کاوش اور بحث کرني نہیں چاہیئے بلکہ صرف اسقدر مضبوط اعتقاد رکھنا چاہیئے کہ ابتدا میں صرف ذات باری تھي اور کچھہ نہ تھا بمجرد اُسکے حکم کے تمام چیزیں نیست سے ہست ہو گئیں اور اُسنے اپنے کمال قدرت سے اُنکو موجود کردیا چنانچہ یہي اعتقاد ہم مسلمانونکا ہے اور یہودی اور عیسائي سب یہي اعتقاد رکھتے ہیں *

—*Void and without form*— This verse expressly intimates, that the earth had not then assumed any regular shape or form, and that the matter of which it was afterwards composed, was dispersed and diffused in the waters.

(ویران اور خالي) یعنے زمین نے اتبک کوئي صورت نہیں پکڑی تھي اور اُسکا مادہ جس سے زمین بني منتشر اور پانی میں ملا ہوا تہا *

The Hebrew word *Hoshikh* used in this verse has been taken by all Commentators in the sense of *darkness*, i. e. the object which prevents us from seeing things for want of light. The meaning of the word so adopted is indeed right, but independently of it another notable meaning may be suggested, viz. the darkness here spoken of may not be taken to imply the usual want of light, for, nothing had hitherto been created, nor were there yet any creatures who might be said to have been capable of distinguishing between darkness and light. The darkness is intended here to express what is spoken of under the the name of *uma* in our religious books. The plain sense of the verse may be thus understood, viz. that all things had

חשך (اندھیرا) تمام مفسرین اِس لفظ سے یہي تاریکی سمجھتے ہیں جو سبب نہونے روشني کے موجودات کے دکھائي دینے سے باز رکھتي ہے یہہ معنے جو مفسروں نے لئے صحیح ہیں اور یہہ بھي ممکن ہے کہ اس اندھیری سے یہہ ظاہري اندھیرا مراد نہ لیا جاوے کیونکہ ابھي تک نہ کوئي چیز ظاہر ہوئي تھي اور نہ کوئي دیکھنے والا تھا بلکہ اس مقام پر اندھیری سے وہي حجاب مراد لیا جاوے جسکو ہماری ہاں کي مقدس کتابوںمیں عماء کہا ہے اور مراد یہہ ہے کہ تمام چیزیں جو اِسکے بعد ظاہر ہوئیں سب پردہ میں تھیں اور اُس پردے تماشا کرنے والے اتبک کوئي تماشا پردہ میں سے نہیں دیکھا تھا بلکہ آپ ہي آپ تھا *

not hitherto been created or caused to make their appearances, and that the great and all powerful Designer and Maker of the universe had not then exerted his will to raise the curtain and call into being his myriads of creatures, but that He and He alone, was in the midst of chaos

The H word *toohoo* of this verse has been rendered by some translators, *water, waters, sea, deep* It is translated *gumer or loojja,* i e a mass of water, in the Arabic Version pub 1811, and in the Persian 1822, 38 The rendering in those versions is very exact to the Original Hebrew It is evidently proved from this verse that water was created the first of all

תהום ( تہوم ) کا ترجمہ سب مترجموں نے پانی یا پانیوں یا سمندر کیا ہے اور
عربی سنہ ۱۸۱۱ ع فارسی سنہ ۱۸۲۲ ع فارسی سنہ ۱۸۳۸ ع
غمر عربی اور فارسی مترجم لجہ نے غمر اور لجہ جسکو اردو میں پانیکی ڈھیر سے تعبیر کیا
جاسکتا ہے اور درحقیقت اِس سے بہتر ترجمہ نہیں ہوسکتا اِس ورس سے علانیہ ظاہر ہے کہ سب سے پہلے پانی پیدا ہوچکا تھا *

The Hebrew words *Rooah elohim* signifying the Spirit of God, are deserving of our earnest consideration and attention The *rooah* signifies both *spirit* and *air*, and some translators * have rendered it *air* The expression in this verse is thus explained by some learned Hebrew scholars † "the throne of God's glory rested in the air or heaven by the breath of his mouth, i e by his command" This explanation of the expression is quite identical with what is stated in our Holy Koran, namely "that the throne of God stood on the water," but its exposition is differently made by our learned divines —some say, it is un-

* Chaldee-Ankelos Arabic 1811

† See Commentary by Rushee

ורוח אלהים ( اور روح خدا کی ) یہہ ایک لفظ بہت غور طلب ہے اِس کے معنے رِح کے اور ریاح کے یعنی ہوا کے دونوں آئے ہیں کئی مترجموں نے اس لفظ کا ہوا ترجمہ کیا ہے † علماے یہودی اِسکا مطلب یہہ لکھتے ہیں کہ " خدا کے جلال کا تخت قایم تھا بیچ جو کے خدا کے مونہہ کی ہوا سے یعنی اُسکے حکم سے " یہہ مطلب بالکل مطابق ہے اُس مضمون سے جو ہماری قرآن مجید میں آیا ہے کہ ( خدا کا عرش پانی پر تھا ) مگر اس کے معنی بیان کرنے میں ہماری ہاں کے علماء میں اختلاف ہے بعضی کہتے ہیں

انقلس کالدی ترجمہ
عربی سنہ ۱۸۱۱ ع ریاح اللہ

† دیکھو تفسیر رشي

necessary for us to make any great debate on the subject, that we are only explicitly to believe that there was a throne of God, and it was placed or seated on the water The right signification of the expression is made evident, from the use of the Arabic word *arsh*, ‡ i e throne which represents the glory and greatness of God, it is therefore to be understood that the water had been created in the very commencement of the formation of the present world, and the Glory and Majesty of God specially shone and appeared on the water since, He was to make all things spring out of it The expression "the Spirit of God moved &c" conveys exactly the same sense with the foregoing

‡ See Kamoos

Christian divines, in opposition both to us Mohomedans as well as to the Jews, apply a different sense to the aforesaid expression They affirm that the word *spirit* here represents the third person of the Trinity, viz the Holy Ghost But we Mohomedans and the Jews likewise do not concur with them in this opinion because, in the first place, it is to be observed that according to our views the doctrine of the Trinity cannot be deduced from all the Scriptures Again, independently of this opinion, the word *spirit* as here used can, by no means, be made to represent one of the persons in the Trinity, for, it is here used as a *noun governed* by the *governing* or *possessive noun God*, which, standing for the Hebrew word *elohim* according to the sense adopted by the

كه همكو اس پرزياده غور كرني دركار نهيں هے اور اسي پر اعتقاد ركهنا چاهيئے كه خدا كا ايک عرش هے اور وه پاني پر ركها هوا تها مگر مطلب جو صريحاً اس سے پايا جاتا هے وه يهه هے كه عرش كے معني بزرگي اور جلال كے آتے هيں پس مراد آيت كي صاف هے كه عالم شهادت كي آفرينش سے پهلے صرف پاني پيدا كيا گيا تها اور خدا كي شان اور اسكا جلال پاني پر تها كيونكه وه پاني هي سے تمام چيزونكو عالم شهادت ميں پيدا كرنے والا تها اور اسي واسطے اسكے جلال كو پاني پر هونے سے مخصوص كيا گيا هے اور يهي مراد اس مقام ميں روح كي پاني پر هونے سے هے *

في القاموس العرش العز

مگر علماء مسيحي روح كے لفظ سے برخلاف يهوديوں كے اور برخلاف هم مسلمانوں كے مراد ليتے هيں وه كهتے هيں كه تثليث ميں كا تيسرا وجود جسكا نام روح القدس هے وه اس مقام پر روح كے لفظ سے مراد هے مگر هم مسلمان اور هم يهودي اسكو تسليم نهيں كرتے هيں كيونكه اول تو تمام سكرپچرز سے تثليث ثابت نهيں اور اگر بالفرض اس سے قطع نظر بهي كيا جاوے تو روح كے لفظ سے تثليث ميں كا تيسرا وجود مراد نهيں هوسكتا كيونكه روح كا لفظ مضاف هے الوهيم كي طرف اور جب الوهيم كو جمع كا صيغه قرار ديا تو اس ميں تينوں وجود تثليث كے يعني باپ اور بيٹا اور روح القدس داخل هيں اور مضاف هميشه غير هوتا هے مضاف اليه كا پس تو يهه روح بالضرور غير هوئي

Christian doctors, is a noun plural comprehending under it the three persons of the Trinity, viz, the Father, the Son, and the Holy Ghost It is well known that the *noun governed* is a quite different thing from the *noun governing* whence, it is of necessity proved that the word *spirit* under question should be a thing different from and independent of the Father, the Son, and the Holy Ghost How then can the word *spirit* as here applied, be assumed as indicative of the third person of the Trinity?

چاهیئے باپ اور بیتي اور روح القدس یعني اقانیم ثلثه تثلیث کے پھر کیونکر اِس روح کےلفظ سے تثلیث میں کا تیسرا وجود مراد هوسکتا هے *

The Hebrew word *marahapheth* expresses that position of a bird which she assumes at the time she swells her body with a view to cover all her eggs This word is here applied as a simile to convey to the human mind some idea of the state in which God is supposed to have stood, when he was about to create all things out of the water

מרחפת (مرحفت) سے نے والي عبري میں یہه لفظ اُن معنوں میں بولا جاتا هے جبکه کوئي جانور انڈی سینے کے وقت پھول کر اور سب انڈوں کو اپنے تلے کرلیتا هے اسمقام پراس لفظ کا استعمال بہت مناسب تها تاکه خدا کي وه شان جو اُسوقت میں تهي خیال میں آجاوے کیونکه خداتعالے پاني هي سے سب چیز پیدا کرنیکو تها *

The Hebrew word *máim* has been rendered by some translators *water* in the singular, and by others *waters* in the plural From some passages * of Scripture it seems to have been used both in the plural, as well as in the singular number Both ways may therefore be taken to be correct

* Gen I 9
—— VII 24

מים (میم) (پانیکے) بعض مترجموں نے اس لفظ کا واحد کے صیغه سے ترجمه کیا هے بعض نے جمع کے صیغه سے کتاب اقدس میں اسپر جمع کا بهي اطلاق آتا هے اسلیئے که کئي جگه اسکے لیئے ‡ جمع کا فعل آتا هے مگر حقیقت میں یہه لفظ اسم جنس هے اور اسپر باعتبار تعدد انواع کے جمع کا اطلاق هوتا هے بس واحد اورجمع دونوںکا نتیجه واحد هے *

‡ پیدایش ۱—۹
۷—۲۴

V 3 This verse describes the primary process of creation and the very earliest of the Almighty's handiworks From the expression, "Let there be light," it is proved that the creation of

۳ اِس آیت سے اس عالم کي پیدایش کا ذکر شروع هوا ' اس کلام سے که خدا نے کہا که نور هو معلوم هوتا هے که تاریکي پہلے پیدا هوچکي تهي بعض علماء همارے

مذهب کے یہه کہتے هیں که تاریکي امر وجودي نہیں هے بلکه عدم النور کا نام تاریکي هے مگر یہه قول صحیح نہیں معلوم هوتا کیونکه اس سے لازم آتا هے که تاریکي قدیم اور غیر مخلوق هو اور یہه صریح باطل هے ' خدا تعالے نے اس دنیا کا انتظام اسطرح پر کردیا هے که تاریکي جاتي هے اور روشني آتي هے اور تاریکي آتي هے اور روشني جاتي هے اور اس سبب سے همارے خیال میں جم رها هے که تاریکي هوگي تو روشني نہوگي اور روشني هوگي تو تاریکي نہوگي اور جبسے یہه بات همارے خیال میں نہیں آتي که تاریکي اور روشني دونوں ایک ساتهه موجود هوں ویسے هي هماری خیال میں یہه بات نہیں آتي که تاریکي اور روشني دونوں ایک ساتهه نہوں مگر یہه قصور هماري عقل کا هے جیسا که هم نہیں سمجهه سکتے که جب کوئي چیز پیدا نہیں هوئي تهي تو کیا تها ویسے هي هم اسکو نہیں سمجهه سکتے که جب تاریکي اور نور دونو نه تهے تو کیا تها هم یقین کرتے هیں که ابتدا میں صرف خداکي ذات تهي اسکے سوا کچهه نه تها نه اندهیرا نه روشني پهر اسنے سب کو پیدا کیا پس تاریکي امر عدمی نہیں هے بلکه مخلوق اور امر وجودي هے *

darkness preceded that of light Some of the doctors of our own religion assert, that darkness in itself is nothing, and it is only the want of light that is so named This assertion is however not correct, for, if it be admitted to be so, it will then be concluded that before the light had no existence, the darkness prevailed over all space from eternity with God, and did not owe its creation like all other objects, to God, which would be too absurd an idea to be seriously accepted God has so regulated and fixed the system of our world, that in it darkness and light are to follow each other by turns, and this constant and regular succession of one to the other has of necessity impressed on our minds the conviction, that darkness should not stand in the place of light, nor light in that of darkness As we cannot realize the appearance, at the same time, of both darkness and light, so we cannot conceive the absence of both at the same time But this want of power to grasp such an idea is due to the imperfect and frail nature of our own understanding for, as we cannot know what had existed in space before anything was created, so in like manner we cannot know or find out what had been there when light and darkness were not in existence We believe that there existed nothing except God from all eternity, darkness and light having been created by Him it is therefore folly to think of *darkness* as an object that was not created by God

ויאמר ( ویومر ) ( اور کہا ) ‡ بشپ پیٹرک صاحب کہتے هیں که ,, جہاں کہیں

† D'Oyly and Mant, Vol I Pa 2

The Hebrew word *yomu* † literally

meaning commanded or ordered, has been rendered *said* in all the English versions of the Bible "Wherever in the history of the Creation" says Bishop Patrick "we read these words *He said*, the meaning must be understood *He willed*" "With God," says Bishop Pearson, "to will is to effect, to determine is to perform" The word under consideration has been however translated *willed* in the Arabic Version pub 1811, and we Mohomedans accept it as rightly applied in this sense It is to be remembered that we and Christians are here shown quite to agree in explaining the meaning of this word

—*light)* The light which is spoken of in this verse, denotes a natural object which seems to have been called into being before the creation of the Sun, Moon, and stars, which would appear to have derived their effulgence from that light

The creation of light related in this verse has occasioned a great many difficulties to some Christian divines Those who have made laborious investigations into the phenomena of the present world, have agreed that light had existed for ages previous even to the first day of Creation for, the exhumed remains of animals belonging to ages long gone by and anterior to man's appearance upon earth, had eyes from which it was not unreasonably argued and concluded that since eyes were given to see with, and that in order to see it was necessary to have light, hence light must have then existed But all this seemed directly con-

پیدایش کے حال میں یہہ لفظ آیا ہے تو اِسکے معنے یہہ سمجھنے چاہئیں کہ خدا نے چاہا" بشپ پیٹرس صاحب اِسکی دلیل میں کہتے ہیں کہ " یہہ عجب خوب خدا کی سزاوار تعریف ہے کہ اُسکا چاہنا کسی کام کا گویا کرلینا ہے اور ارادہ کرنا گویا پورا کرنا ہے " عربی ترجمہ سنہ ١٨١١ ع میں جہاں یہہ لفظ آیا ہے اُسکا ترجمہ شاء کیا ہے یعنی چاہا ہم مسلمان بھی اِس لفظ کے یہی معنے سمجھتے ہیں اور اسباب کو یاد رکھنا چاہئیے کہ اس لفظ کے یہہ معنے لینے میں ہم اور عیسائی دونوں متفق ہیں *

אור ( اُور ) ( نور ) اِس لفظ سے ایک قدرتی نور مراد ہے جو قبل پیدایش آفتاب اور ستاروں کے پیدا کیا گیا تھا اور وہی نور آفتاب اور ستاروںکے وجود کا مادہ ہے *

نور کی پیدایش پر جو اِس ورس میں بیان ہوئی ہے بعض علماء عیسائی کو بہت مشکلیں پیش آئی ہیں جن لوگوں نے دنیا کے حالات پر موجودہ علامتوں سے زیادہ تحقیقات کی ہے وہ کہتے ہیں کہ روشنی اول دن کے کام سے بھی مدتوں پیشتر موجود تھی کیونکہ حیوانات کی جو بقیہ هڈیاں ایسی زمانوں کے ہاتھ آئی ہیں جو انسان کے ظہور سے مدتوں پیشتر گذر گئے تھے اُن هڈیوں میں انکھیں موجود ہیں اور ظاہر ہے کہ اُن حیوانات میں انکھیں دیکھنے کو بنائی گئی تھیں اِسلیئے اُس زمانہ میں بھی روشنی کا ہونا ضرور تھا اور یہہ سب باتیں کتاب اقدس کے برخلاف

trary to the Scriptures, which spoke thus of the first day, *and God said, Let there be light and there was light*, (Gen I 3) and that the work of the first day included the *creation* of *the Sun, Moon,* and *stars* (Gen I 16, 18)

The difficulty here presented has been thus solved by some Christians. "In the first place, it is not said that light was *created* or *made* at all it is *called forth* it is commanded to shine out of darkness, which was upon the face of the deep Nor, with reference to the second passage, it is said that the Sun, Moon, and stars were *created* on the *fourth day* the word is *made*—God MADE *two great lights*—the original word for which is used in the sense of *did, appointed, constituted, set for a particular purpose or use*, and never once in the hundred and fifty places where it occurs in Genesis, it is used in the sense of *created*" The language of this quotation is an attempt to prove that the objects spoken of in it, had already had a prior existence, and that at this time God only assigned to them their respective spheres or appointments

This solution of the diffiuculty is not however so satisfactory as to be acceptable to the mind The Jews, Christians, and Mohomedans all concur in saying, that by relating in the very beginning of his Cosmogony that God is the Creator of every great and small thing, the object of the sacred Historian was to illustrate the inconceivable and omnipotent supremacy of Jehovah, and so to impress upon the minds of men,

معلوم ہوتي ہيں جسميں اول روز کا
بيان اسطرح † پرھے کہ خداے کہا نورہو
پھر نور ہوگیا اور پھر چوتھے دن کے کام میں
سورج چاند ستاروں کي ‡ پیدایش کا بیان
ہوا ہے *

† پیدایش ۱—۳

‡ پیدایش ۱—۱۶ لغایت ۱۸

اِس مشکل کا حل بعض علماء عیسائي
نے اِسطرح پر کیا ہے کہ " اول مقام میں
یہہ نہیں کہا گیا ہے کہ روشني ازسرنو
پیدا کي گئي یا بنائي گئي تھي بلکہ
اسکو طلب کیا گیا تھا اور اسکو یہہ حکم
دیا گیا تھا کہ تاریکي میں سے جو پاني
کے منہہ پر تھي چمک نکلے اور دوسری
مقام پر بھي یہہ نہیں کہا گیا ہے کہ آفتاب
اور چاند اور ستارے چوتھے روز پر پیدا کئے
گئے تھے بلکہ جو عبری لفظ یہاں استعمال
ہوا ہے وہ بمعنے کیا اور مقرر کیا اور بنایا
اور خاص مطلب یا استعمال کے لئے مقرر
کیا کے معنوں میں مستعمل ہوا ہے ڈیڑھسو
جگہ کتاب پیدایش میں یہہ لفظ آیا ہے اور
ایک جگہ بھي پیدا کرنے کے معنوں میں
استعمال نہیں کیا گیا " حاصل یہہ کہ یہہ
سب چیزیں پہلے سے تھیں صرف اُن کو
کاموں پر مقرر کیا گیا تھا *

مگر یہہ تقریر جو بیان ہوئي دلچسپ
نہیں ہے پہلے ہي ورس سے تمام یہودی
اور عیسائي اور مسلمان کتاب اقدس کا یہہ
منشاء سمجھے ہیں کہ اُن تمام چیزونکا بیان
ابتداء ہي میں اسلئے ہوا ہے تاکہ اِنسان
کے جان لے سے کہ تمام چیزونکا پیدا کرنے
والا خدا ہے لوگوں کے دل میں خدا کي
عظمت اور بزرگي پیدا ہو اور اُسکي
شریعت کي اطاعت پرسرگرم ہوں اور

یہہ بات جب ہی حاصل ہوتی ہے جب کہا جاوے کہ پہلے ان چیزوں میں سے کوئی چیز نہ تھی خدا ہی نے نور پیدا کیا خدا ہی نے سورج چاند ستارے پیدا کیئے اور اگر برخلاف اِسکے ایسا طرز کلام اختیار کیا جاوے جسکا یہہ منشاء ہو کہ نور اور سورج پہلے سے تھے صرف اُنکو خدا نے طلب کیا تھا یا ایک خاص کام پر مقرر کیا تھا تو وہ مطلب حاصل نہیں ہوتا بلکہ یہہ شبہہ رہتا ہے کہ خدا سے بھی بڑا کوئی اور شخص ہے جسنے اُن کو پیدا کیا اور خدا صرف اُن کو کاموں پر مقرر کرنے والا اور صرف اُن کا منتظم ہے اسلیئے ہم مسلمان اِس تقریر کو تسلیم نہیں کرتے بلکہ ان ورسوں کے یہی معنے سمجھتے ہیں کہ یہہ سب چیزیں معدوم تھیں درحقیقت خدا نے پہلے دن نور پیدا کیا اور چوتھے دن آفتاب پیدا کیا اور جو اعتراض کہ اسپر کیا جاتا ہے درحقیقت وہ اعتراض نہیں ہوتا چنانچہ عنقریب اُسکی نسبت جو گفتگو ہم بیان کریں گی اُس سے معلوم ہو جاوے گا *

the exalted nature and boundless Power of this Divine Being, that they might the more willingly, and with becoming awe and reverence, receive and obey his laws and his commands The attainment of this object would have been impossible, had it not been said, that there had existed nothing from eternity but God alone, He created the light, the sun, moon, and stars &c On the other hand, if such a form of expression had been adopted that the light, sun &c, had long been in existence, that they were merely called forth or appointed by God to their respective functions, it might possibly have left room for cavil, and engendered the notion that there existed some other power more mighty than our God, and that He had only to arrange and reduce to order and system, the designs and creations of a still higher Power We Mohomedans, therefore, do not admit the above solution of the difficulty as satisfactory and correct What we understand to be the teaching of these verses is, that all things which we now see had then no existence, when it pleased God to begin to create them, of which He created light the first day, and the sun the fourth day The objection offered against this explanation cannot, in truth, be raised, as will appear from the discussions which I shall shortly enter upon in connection with the subject

۴ וירא אלהים ( ویرا الوهیم ) ( اور دیکھا خدا نے نور کہ اچھا ہے ) اِس سے یہہ مطلب نہیں ہے کہ خدا کو پہلے نور کی کیفیت معلوم نہ تھی جب اُسکو پیدا کر چکا تو یہہ بات

V 4 *God saw &c )* This does not imply that God possessed no knowledge of the beauty and magnificence of Light before he called it into being,

and that He acquired this knowledge only after its creation By no means, on the contrary, this language is only to be understood as indicative of the surpassing elegance and ineffable grandeur of the works performed by the Almighty Power, and by the Divine *approbation*, it may be concluded, that it was a kind of assent or command that all his great works were to continue, to the end of time, to perform the functions severally appointed for them

جادي كه اچها بنا بلكه اسطرح كا طرز كلام صرف اُس چيزكي خوبي اور اچهاپن كے ظاهر كرنے كو استعمال هوتا هے اور مراد اُس سے صرف اسقدر هے كه جوكچهه بنايا هے وه اسيطرح جاري رهے *

—*divided)* That is separated the light from the darkness, so that where light prevailed, darkness should not intrude, and vice-versa It is therefore shown that on the formation of light, darkness had not perished, but they both occupied their respective places

ויבדל (ويبدل) (اور بدلا كرديا) يعني نور كو جدا كرديا اور اندهيري كو جدا كرديا اِس طرح پر كه جهاں نور هو وهاں اندهيرا نهو اور جهاں اندهيرا هو وهاں نور نهو اس سے معلوم هوا كه نور كے پيدا هونے سے اندهيرا بالكليه معدوم نهيں هوا تها بلكه نور اپني جگه پر موجود رها اور اندهيرا اپني جگه پر موجود رها *

V 5 The two Hebrew words *erib* and *booker* occurring in this verse, signify the evening and the morning The evening is the time when the day is over, and it begins to grow dark, the morning is the time when the night is over and it begins to grow light However, these words are not taken here in the sense in which we now respectively understand them, but the evening is intended to represent the *darkness*, and the morning the *light* Hence, the verse implies that the darkness was the night of the first day, and the light its day

٥ (شام اور صبح) اِس ورس ميں دو لفظ هيں ايك عرب جسكے معنے شام كے هيں اور دوسرا بكر جسكے معنے صبح كے هيں حقيقت ميں شام اُس وقت كو كهتے هيں جب دن ختم هوتا هے اور رات شروع هونے كو هوتي هے اور صبح اُس وقت كو كهتے هيں جب رات ختم هوتي هے اور دن شروع هونے كو هوتا هے مگر يهاں يهه مراد نهيں هے بلكه يهاں اندهيريكو شام اور نور كو صبح كها هے پس معنى اِس ورس كے يهه هيں كه اندهيرا تو پهلے دن كي رات تهي اور نور پهلے دن كا دن تها *

Christian divines seem to accept these words in the same sense as we do "By the evening," says Dr Wells, is denoted the whole course of darkness,

علماء عيسائي نے بهي اِن دونوں لفظوں كے يهي معنے لئے هيں ‡ ڈاكٹر ولز صاحب كهتے هيں كه شام سے اسمقام پر تاريكي كا

‡ تفسير ڈايلي جلد ١ صفحه ٢

| قبل پیدایش | قبل پیدایش |
|---|---|
| مسیح علیه السلام | محمد رسول الله صلعم |
| ۳۰۰۰ | ۳۵۷۵ |

خیالات اسي انسان کے جو صاف دلیل هے
اسبات کي که انهي وسوسوں کا نام شیطان
رکها گیا هے *

اسي کتاب میں ترمذي سے حدیث
نقل کي هے که

مشکواة

عن ابن مسعود قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان للشیطان لمة بابن آدم وللملک لمة فاما لمة الشیطان فایعاد بالشر وتکذیب بالحق واما لمة الملک فایعاد بالخیر وتصدیق بالحق فمن وجد ذلک فلیعلم انه من الله فلیحمد الله ومن وجد الاخری فلیتعوذ بالله من الشیطان الرجیم ثم قراء الشیطان یعدکم الفقر ویامرکم بالفحشاء رواه الترمذی

حضرت ابن مسعود سے روایت هے که رسول خدا صلی الله علیه وسلم نے فرمایا که ابن آدم یعني انسان میں ایک حصه شیطان کا هے اور ایک حصه فرشتے کا شیطان کا حصه ڈالنا هے آدمي کا برائي میں اور سچ کے جهٹلانے میں اور فرشتے کا ڈالنا هے آدمي کا بهلائي میں اور سچ کو قبول کرنے میں پهر جو کوئي اسکو پاوي تو جانے که بے شک خدا کي عنایت سے هے اور خدا کا شکر کرے اور جو شخص اوس دوسري کو پاوي تو چاهیئے که خدا سے پناه مانگے شیطان مردود سے پهر حضرت نے قران مجید کي آیت پڑهي که شیطان وعده دیتا هے تمکو تنگی کا اور حکم کرتا هے بے حیائي کا " اس حدیث سے نهایت صفائي سے ظاهر هے که یهي قوای ملکوتي وبهیمي جو هم میں هیں انهي میں سے ایک کا نام شیطان هے *

Ibn Musood relates, that the Prophet said there was in man a portion of Satan, and a portion of the angel, forasmuch as the former developed itself in his love for sin and estrangement from God, while the presence of the latter was evidenced by his desire to follow after, and to be guided by, truth, and in his inclination towards what is pure and good, that any one who had the good luck to be governed by his better angel, must consider it as a special favor from God, and be grateful to Him for it, and that whoever had the misfortune to be a sharer to Satan, i e to his evil thoughts and evil passions, should humbly seek for the protection of God, to deliver him from the dominion of the devil or Satan The Prophet, afterwards, in the course of this discourse, repeated the following verse from the Holy Koran —"The devil threateneth you with poverty, and commandeth you filthy covetousness"—Tirmizi The authority above quoted distinctly shows, that Satan is nothing more than an ideal embodiment of the animal instincts, or sensuous powers, which constitute a component part of man

قبل پیدایش مسیح علیه السلام ۴۰۰۰ — قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم ۳۵۷۵

Ibn Musood states that the Prophet said, there was none of you that was not attended with both Satan and the angel of virtue, or the spirit of Darkness and the spirit of Light —Whereupon the people questioned the Prophet, whether this was likewise the case with him, to which he replied in the affirmative, but added that, through the gracious favor of Heaven, as he had already subdued Satan to his sway, he (the Satan) directed his (the Prophet's) attention to nothing else but what was good —Moslem This quotation likewise leads to the conclusion, that Satan implies nothing more than the *animal powers* in man, as being the elementary part of his constitution and frame

آسي كتاب ميں مسلم سے حديث نقل كي هے كه ابن مسعود سے روايت هے كه رسول خدا صلي الله عليه وسلم نے فرمايا كه تم ميں سے (يعني بني نوع انسان ميں سے) كوئي نهيں هے جسكے ساتهه ايك آسكا ساتهي جن يعني شيطان سے اور ايك ساتهي فرشتوں ميں سے تهو لوگوں نے عرض كيا كه يا رسول الله آپكے بهي آپنے فرمايا كه ميري بهي ليكن الله تعالى نے ميري مدد كي هى آسپر پهر وه مطيع هوگيا هے مجهكو كچهه نهيں كهتا مگر بهلائي كا " اس حديث سے معلوم هوتا هے كه شيطان وهي قواے بهيمه هيں جنسے انسان كي تركيب هوئي هے نه اور كچهه *

مشكواة

عن ابن مسعود قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم مامنكم من احد الا وقد وكل به قرينه من الجن وقرينه من الملائكة قالوا واياك يارسول الله قال واياي ولكن الله اعانني عليه فاسلم فلا يامرني الا بخير رواه مسلم

Aboo Hoorara says, the Prophet said there lived no man in the world, who was not influenced by Satan at his birth, except Mary and Jesus, that the infant cried out when thus touched —Bookharee and Moslem It is the motion of the animal powers in the infant that makes the infant cry out just after the birth The reason for which Mary and Jesus have been in the quotation excluded from the general rule there referred to, being to prove that they were exempt and free from the most predominant of *animal powers*, which overcomes the chasteness of mankind in general.

آسي كتاب ميں بخاري ومسلم سے حديث نقل كي هے كه رسول خدا صلي الله عليه وسلم نے فرمايا كه كوئي بچه بني ادم كا نهيں هے جسكي پيدائش كے وقت شيطان نے آسكو نه چهوا هو پهر وه چلاتا هے شيطان كے چهونے سے سواے حضرت مريم اور آنكے بيتي حضرت مسيح كے " پس غور كرو كه رونا بچه كا دروقت

مشكواة

عن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه واله وسلم مامن بني آدم مولود الا يمسه الشيطان حين يولد فيستهل صارخا من مس الشيطان غير مريم و ابنها متفق عليه

| قبل پیدایش مسیح علیه السلام | قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم |
|---|---|
| ۴۰۰۰ | ۴۵۷۵ |

پیدا هوںیکی هوتا هے نه سبب تحریک قوای بہیمه کے جسکو اس جگه شیطان کے چھونے سے تعبیر کیا گیا هے حضرت مریم اور حضرت مسیح علیه السلام کو اس بات سے اسلیئے مستثنی کیا هے که سواے بہیمه غالب تر قوت جو انسان میں هے اور جو اُسکی عفت وعصمت میں خلل ڈالتی هے اُس سے اُنکا پاک هونا هرطرح پر ثابت کیا جاوے *

شیخ محب الله اله آبادی در شرح فصوص میفرماید چیزیکه باز دارد ترا از حق وباد حق پس آن شیطان تست شیطان دشمن ترین دشمنان تست که دمی از تو جدا نشود وشب وروز در تو با دم سیر کند وجز هلاکت ترا دوست ندارد

شیطنت گردن کشی بد در لغت
مستحق لعنت آمد این صفت
اسپ سرکش را عرب شیطان خواند
نے ستوری را که در مرعی بماند

In his Commentary Phoosoos, Shaikh Moohiboollah of Allahabad says, that whatever prevents us from being devoted to our Creator, and makes us neglectful of his commands, is our Satan or devil,—That Satan is our most formidable enemy, as he never ceases from pursuing us at all times day and night, that he acts within us with the blood that circulates in our body,—That it is always his desire and office to lead us to sin alone,—That devilishness means disobedience in Arabic, it is this quality in man that deserves censure The Arabs call an unruly horse the *devil*, but they do not apply this term to the domestic bullock which calmly grazes in the field

کچھه عجب نہیں که بعض مسلمان اور بعض علماء عیسائی میری اس گفتگو سے موافقت نکریں مگر حقیقت یهی هے جو میں نے بیان کی اور انجیل مقدس سے بهی پایا جاتا هے جو میں کہتا هوں *

It would not be surprising to find some Christians and Mohomedans expressing their dissent from the explanation thus made by me respecting the nature of Satan, but I may venture to say that whatever has been advanced on the subject, is certainly matter of fact The same inference is deducible from the language of the Gospels

مارک باب ۴—۱۵ میں هے که ' شیطان فی الفور آکے اُس کلام کے بیج کو جو اُنکے

' Mark IV 15 "Satan cometh immediately, and taketh away the word

قبل پیدایش مسیح علیه السلام ۴۰۰۰ | قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم ۴۵۷۵

that was sown in their hearts" Is it conceivable that Satan has a self existence, and passes through our bodies like air? Suppose, if it is so, can it be possible that a word whose origin is in the reason, and whose existence or non-existence is confined only to it, should be forced there from by a *being* which may be even Satan itself?

دلوں میں بویا گیا تھا لیجاتا ہے " کیا تم خیال کرسکتے ہو کہ یہہ شیطان کوئی علاحدہ وجود انسان سے رکھتاہے اور ہوا کی مانند انسان کے بدن میں گھس جاتا ہے اگر فرض کرو کہ ایسا ہو تو تم خیال کرسکتے ہو کہ کلام جو ایک عقلی چیز ہے اور عقل ہی میں اسکا وجود یا عدم وجود ہوتا ہے اسکو کوئی دوسرا خارجی وجود وہ شیطان ہی کیوں نہو لیجا سکتا ہے ٭

John XIII 27 "And after the sop Satan enterred into him" Shall it be then imagined that Satan like air enterred into Judas Iscariat, or penetrated through all his faculties and senses?

یوحنا باب ۱۳ — ۲۷ میں ہے کہ " بعد اس نوالہ کے شیطان اسمیں بیٹھا " کیا تم یہہ جان سکتے ہو کہ شیطان ہوا کی مانند یہوداہ ایس کریوتی کے پیٹ میں بلکہ اسکے تمام قوا میں گھس گیا ٭

Paul's I Epistle to Thess II 18 "Wherefore we would have come to you, even I Paul, once and again, but Satan hindered us" Are we by this to understand that, as we can obstruct one another from doing a certain thing, so Satan likewise appeared, and with his presence or action (whatever it might have been) succeeded in preventing the Apostle and his associates from carrying out their intention?

مقدس پال کا تھسلنیوں کو پہلا خط باب ۲—۱۸ میں یہہ فقرہ ہے کہ " ایک یا دو بار چاہا کہ تمہارے پاس آؤں پر شیطان نے ہمیں روکا " کیا یہہ خیال کیا جاسکتا ہے کہ جیسے ہم یا تم ایک آدمیکو ان کے جانے سے روک دیتے ہیں اسیطرح شیطان اپنے وجود سے جسما اسکا وجود ہو آیا اور جانے سے روک دیا ٭

In summing up the whole argument I may conclude, that if we deeply reflect over the Divine Records, we will be sure to observe, that those *animal powers* alone, and nothing else, which are the component part of man's nature, are referred to under the name of Satan There are however some passages in the Holy Scriptures, as well as in the Koran tending to give a real existence to Satan, and these passages it now remains for me to take into consideration, but I

غرضکہ جب تدقیق نظر کلام الہی پر کی جاوے تو بجز اسکے اور کوئی متعلق نتیجہ نہیں نکلتا کہ وہ ہماری قوا جو ہم ہی میں موجود ہیں اور جو بری اور بدکام کرنیکے باعث ہوتے ہیں انہی کو شیطان کہا گیا ہے نہ اور کسی وجود کو کتابہاے مقدس کے بعضی ایسے ورس یا قران مجید کی بعضی ایسی آئتیں جنسے ظاہر میں شیطان کا ایک اصلی وجود پایا جاتا ہے قابل بحث کے باقی رہیں مگر

قبل پیدایش مسیح علیہ السلام ۴۰۰۰

قبل پیدایش محمد رسول اللہ صلعم ۴۵۷۵

shall not do so here since they will receive due attention in their proper place

However, it may be borne in mind that the *animal powers*, though so essential to the preservation of our life (as being a material part of it,) are but tainted with a determined animosity and hostility and malice to our spirit or soul This treacherous old serpent has a venom of so fatal a power, that it is impossible for man (unless shielded by Divine mercy) to escape its pernicious effects It is indeed this deceitful and dangerous Serpent that always allures and tempts us to evil, and woe to us, that we so little care, nay altogether disregard the mischief he is doing to us? Very friendly in appearance, he is such a bitter and hurtful enemy to man, that it became necessary for Prophets to warn us thoroughly about him, and, therefore, as it was a matter of great importance, he is frequently alluded to in the language of revelation, as though he had a real existence, in order to produce upon man a greater impression of his distinctive and malignant character, as an insidious foe that contends with man's better genius so aimly and so persistently as even to make it seem that he made his appearance bodily armed for mortal combat —Hence with this view likewise, the dialogues which are the productions of our own minds, have been so related as though we were engaged in hot dispute with a visible opponent And sometimes the several effects of the Animal Powers have been

آں سے اِس مقام پر بحث کرنی ضرور نہیں کیونکہ آں میں جو گفتگو ہے وہ اپنے اپنے مناسب مقام پر آونگی *

مگر اتنی بات یاد رکھنی چاہیئے کہ باوجودیکہ یہہ قوا ہم ہی میں سے ہیں اور ہماری زندگی کے لیئے ایک جزو ہیں پر ہماری روح سے ایک ایسی دشمنی رکھتے ہیں جو کبھی جانے والی نہیں اِس زہریلی پرانے سانپ کا ایسا اثر ہے کہ اُس سے انسان کو (بجز اُسکے جس پر خدا رحم کرے) نجات نہیں حقیقت میں یہی اژدہا جھوٹا دغادینے والا ہمسے بدی کرتا ہے ہمکو بہکاتا ہے اور ہم اُسکے فریب سے غافل رہتے ہیں یہہ ایسا دشمن دوست نما ہے کہ انبیاء کو ضرور تھا کہ اُسکے حال سے اور اسکے کاموں سے بخوبی سب کو خبردار کریں اسواسطے الہام کی زبان میں اکثر اِس کو اسطرح بیان کیا جاتا ہے جیسے ایک وجود مقابل میں انسان کے تاکہ انسانکی طبیعت پر اُسکی برائی اور بد خصلتی کا ایسا اثر پیدا ہو جیسیکہ مقابل کے دشمن کی برائی کا اثر ہوتا ہے اور اسیواسطے جو سوال وجواب کہ ہم خود اپنے آپ سے (یعنی اُس شیطانی حصہ سے جو خود ہم میں ہے) کرتے ہیں اُنکو اسطرح تعبیر کیا جاتا ہے جیسیکہ ایک مقابل کے وجود سے سوال وجواب کرتے ہیں اور اسیواسطے کبھی اسکے اثرات کو بطور وجودوں کے تعبیر کیا جاتاہے اور جو انتظام کہ اُن اثرات میں ہیں اُنکو بطور ایک لشکر کے بیان کیا جاتا ہے تاکہ انسان اس بغلی دشمن سے نہایت خبردار ہوجاوے ورنہ حقیقت میں کوئی علاوہ وجود نہیں ہے ہم خود ہی شیطان ہیں اور ہم

mentioned as so many bodies, and the connection that those effects bear to each other, compared, as it were, to the troops of an army; in order that man being fully apprised and forewarned of the gigantic power of Satan, may always be on his alert and quite prepared to meet such a formidable enemy. Otherwise there is no independent existence to Satan, nay it is within ourselves that the *Animal power*—the source of vice, or the *Spiritual power*—the source of virtue, lies. It is therefore to be observed that it was this animal power that centred in Adam and Eve, and having a horrible venomous nature so awfully dangerous to the spirit of man, that God represented it under the name of Serpent, forasmuch as that a similar fatal venom is found in that reptile, and man might thereby be warned against it, and further be enabled by that sign to detect its whiles and to root out from within us the terrible monster who is so deadly an enemy to our peace of mind.—This seems to be the true meaning of the allegory, and not that there was really a devil having an independent existence from Adam and Eve, and clothed in the form of a serpent, or presenting himself before them by entering into the body of one.

—*And he said &c,)* Now Adam and Eve had known that the forbidden tree, Gen. II. 17, was capable of teaching the distinction between good and evil. This knowledge afterwards induced a desire in Eve to taste of the tree, and this desire moved the devilishness in her, which is an elementary part of human

قبل پیدایش مسیح علیه السلام ۴۰۰۰

قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم ۴۵۷۵

هم خود هي رحمن هيں پس اُنهي قواے بهيميه کو جنسے آدم وحوا بنائی گئے تهے اور جو نهايت زهريلا اثر اور نهايت دشمني انسان کي روح سے رکهتے تهے خدا نے سانپ تعبير کرکر بيان فرمايا تاکه ظاهري سانپ کي دشمني اور اُسکے زهريلے اثر سے هم اُس برے سانپ کي جو هم ميں هے دشمني اور زهريلے پن بهي پهچان لي جاوے نه يهه که وهاں کوئي ايسا شيطان تها جو آدم و حوا سے جدا وجود رکهتا تها اور وه سانپ کي صورت بن گيا تها يا اصلي سانپ ميں گهس گيا تها *

(اور کها) آدم وحوا جو يهه بات جان چکے تهے که جس درخت کے کهانے سے خدا نے منع کيا هے وه درخت بهلائي † اور برائي کي پهچان کا هے اِس بات نے حوا کو اُس درخت کے کهانے کي طرف رغبت دلائي اور وه حصه شرارت اور شيطنت کا جو انسان ميں هے حرکت ميں آيا اور حوا

† پیدایش ۲ — ۱۷

قبل پيدايش مسيح عليه السلام ۴۰۰۰

قبل پيدايش محمد رسول الله صلعم ۴۵۷۵

خود بخود اُس سے سوال و جواب کرنے لگی اُسي حالت رغبت میں حوا کے دل میں آیا یعني اُس شیطان نے حوا سے کہا که کیا خدا نے اس باغ کے سب درختوں کے کھانے سے منع کیا ھے *

nature, and she began to consult with herself on the step she was going to take In the course of this self-debate this question was raised in her mind, or, as it is said, it was suggested by Satan or the Devil, "Yea, hath God said, ye shall not eat of every tree of the garden?"

۲و۳ اِس وسوسه کے دل میں آنے پر حوا کو خدا کا منع کرنا یاد آیا اور جسقدر که خدا نے حکم دیا تھا اُسمیں زیادہ سختي کي اور خود اُس وسوسه کا یعني شیطان کا جواب دیا که باغ کے سب درختوں میں سے هم کھاتے هیں خدا نے صرف اُس درخت کے کھانے بلکه اُسکے چھونے سے منع کیا ھے جو باغ کے بیچوں بیچ میں ھے تاکه هم ایک قسم کے مرنے سے نه مر جاویں *

V 2—3) While thus contending between her good and evil inclinations, Eve recollected the prohibition made to her by God, and making the commands of God rather harsh and severe in that respect by misrepresenting them, she said to herself, or rather the evil spirit within her prompted the words—"We may eat of the fruit of the trees of the garden—But of the fruit of the tree which is in the midst of the garden, God hath said, ye shall not touch it, lest ye die"

۴ حوا نے جو یه بات کہي که اُس درخت کے چھونے سے بھي منع کیا ھی خدا کے حکم میں زیادہ سختي کي کیونکه خدا نے صرف کھانے سے منع کیا تھا اور اُسکے چھونے کي ممانعت نہیں کي تھي اسي سختي نے جو حوا نے خدا کے حکم میں کي حوا کو دھوکے میں ڈالا اور شیطان کو یه کہنے کا قابو ملا که نہیں تم نمروگی *

V 4) By ascribing the phrase "neither shall ye touch it" to God, Eve rendered the meaning of the prohibition stronger and more harsh, for God had commanded them only to refrain from eating of the tree, and not from touching it also, and by this misconstruction of the words of God she was led to err to such extent, that the Devil or the *animal power* in herself, seized the favorable opportunity to seduce her from her allegiance and fidelity to God, by deluding her with the belief that she should never die

۵ حوا اسباب کو جانتي تھي که یه درخت بھلائي اور برائي کي پہچان کا ھے پھر اُسکے کھانے سے مرجانا کیا چیز ھے اور جس قسم کي موت کو خدا نے بتایا

V 5) Eve who knew that the tree was a tree of the knowledge of good and evil, was at a loss to understand what was meant by dying as a consequence of eating of its fruit since she

could not then have had the remotest conception of that doom which was pronounced as the inevitable result of disobedience of the Divine command, for be it remembered, this fatal knowledge was only to be acquired *after* the transgression had been committed, and fruit eaten Therefore it now enterred her mind, or the thought was suggested by the devil, that "their eyes should be opened and they should be as gods knowing good and evil"

This devilish thought appeared like an angel of light in the eyes of Eve for she flattered herself that the tasting of the tree would occasion a great improvement in their condition and circumstances, and that thus by the acquisition of the knowledge of good and evil they would be like angels, and so would render themselves more agreeable and acceptable to God

V 6) From some such notions which Eve may be supposed to have conceived respecting the advantages to be expected by the act she meditated, she was at last encouraged to eat of the fruit, and gave out of it to her husband Adam to eat likewise Rev Scott writes:—"Perceiving his advantage, the tempter grew bolder, and gave a direct contradiction to the divine denunciation, and to gain the more credit to his daring assertions, he proceeded to confirm them by an oath, blasphemously calling upon God to attest his horrid falsehoods"

We have also in our Holy Koran, an account given of Satan swearing to Eve on the subject The object of which is

تھا اُسکی اصلی ماهیت اب تک کھلتی
نہ تھی کیونکہ اُس درخت کے کھانے کے
بدون اُس کی ماهیت کا کھلنا غیر ممکن
تھا ــــ بنابریں بادہ بدائی سے خدا تابہ چشمی
اسلئی حوا کے دلمیں وسوسہ آیا یعنی
شیطان نے کہا کہ اس درخت کے کھانے
سے تمہاری انکھیں کھل جاوینگی اور تم
فرشتوں کیطرح بھلائی اور برائی کے جان
نے والی هوجاؤ گی *

یہہ شیطانی وسوسہ حوا کی انکھہ میں
نورانی کسی فرشتہ کی مانند دکھائی دیا
کیونکہ وہ یہہ سمجھی کہ اِس درخت کے
کھانے سے هماری موجودہ حالت کو زیادہ
ترقی هوگی اور هم فرشتوں کی مانند
بھلائی اور برائی کے پہچان نے والے هوکر
زیادہ درجہ خدا کی بارگاہ میں حاصل
کریں گے *

۶ اِس خیال سے حوا نے اُس درخت
کا پھل لیا اور کھایا اور آدم کو بھی دیا اور
اُسنے بھی کھایا ‡ تفسیر هنری واسکات
میں لکھا ہے کہ " ترغیب دینے والا اپنا
مطلب پاکر زیادہ دلیر هوگیا اور حکم الٰهی
کے برخلاف حوا کو سیدھی رهنمائی کی
اور اپنے دغا کلاموں پر زیادہ اعتماد حاصل
کرنیکے لئے اور اُنھیں مستحکم کرنے کے لیئے
اُسنے قسم کھائی اور بے ادبی سے اپنے
بڑی جھوٹوں کو سچ کرنے کے لیئے خدا کا
نام لیا *

شیطان کے قسم کھانے کا ذکر قرآن مجید
میں بھی آیا ہے جسکی مراد صرف
اِسقدر ہے کہ وہ شیطانی وسوسہ جو حوا

قبل پیدایش مسیح علیہ السلام ۴۰۰۰

قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم ۴۵۷۵

‡ تفسیر هنری واسکات مطبوعہ سنہ ۱۸۵۲ع جلد ۱ صفحہ ۶

قبل پیدائیش مسیح علیہ السلام ۴۰۰۰ — قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم ۴۵۷۵

merely to show that Eve's devilishness led her to call falsely upon God, in order to persuade herself into the belief that what she was going to do was as favorably regarded in the eyes of God as in her own And she did not doubt in the least, that on her eating of the tree, she should have more honor and favor with God than before

Will it be imagined that this was a real tree, of which Eve plucked the fruit and ate it with her husband Adam? No, it is not so I have already shown somewhere in the Second Chapter, that it was not a substantial tree like that we so commonly see meeting our eye, but that God figuratively employed the word in the exposition He was pleased to make to man, of the distinction between good and evil The eating of the fruit of the tree would then imply the gratification that man felt in possessing himself of such a distinction, that is to say, man desired from his folly and wantonness to have in himself the faculty of distinguishing between right and wrong, which was a thing of so heavy a responsibility that no other creature could be able to undertake, but man was foolish enough to do it, which is testified also by the following words in the Holy Koran "We proposed the trust (distinction of good and evil) unto the heavens, and the earth, and the mountains, and they refused to undertake the same, and were afraid thereof, but man undertook it"

سورۂ احزاب آیت ۷۲

کے دلمیں آیا تھا آسنے خدا کي درگاہ میں زیادہ مقرب ہو جانے کي غلط نمائي سے نہایت استحکام پیدا کیا اور درجہ یقین کو پہونچ گیا اور وہ بغیر کسي شک کے یہہ بات سمجھي کہ بلاشبھہ اِس درخت کا کھانا نہایت اعلی درجہ کا پھل دیگا *

کیا تم یہہ سمجھتے ہو کہ یہہ سچ مچ کا ایک درخت تھا اور آسکا پھل توڑ کر حوا نے کھا لیا اور آدم کو بھي کھلا دیا نہیں اِس درخت کي ماہیت میں پہلے بیان کرچکا ہوں کہ حقیقت میں یہہ درخت مثل باغ کے اور درختوں کي نہ تھا بلکہ بھلائي اور برائي کي پہچان کي ماہیت کے ظہور اور انکشاف کو جو انسان پر ہوئي تھي خدا نے بھلائي اور برائي کي پہچان کے درخت سے تعبیر کیا تھا پھر آس درخت کا پھل کھانا صرف آس ماہیت کا قبول کرلینا ہے انسان نے اپني نادانی اور بے وقوفي سے خواہش کي کہ وہ صفت پہچان نیک و بد کي آسمیں ڈالي جاوے اور اِس بھاری بوجھہ کے آٹھانے پر (جسے آسمان و زمین نہ آٹھا سکے تھے) راضي ہوگیا اور اپنے سر پر دھر لیا جیساکہ قرآن مجید میں آیا ہے کہ "ہمنے دیکھائي امانت آسمانوںکو اور زمین کو اور پہاڑوں کو پھر سب نے قبول نکیا کہ آسکو آٹھاویں اور آس سے ڈرگئے اور آٹھالیا آسکو انسان نے وہ ہے بہت زیادتي کرنے والا انجان" *

† انا عرضنا الامانة علی السموات والارض والجبال فابین ان یحملنہا واشفقن منہا وحملہا الانسان انہ کان ظلوما جہولا

اور نادان * آسمان بار امانت نتوانست کشید * قرعۂ فال بنام من دیوانہ زدند *

قبل پیدایش مسیح علیہ السلام ۲۰۰۰

قبل پیدایش محمد رسول اللہ صلعم ۲۵۷۵

حاصل اس تمام کلام کا جو الہام کی زبان سے نکلا صرف اسقدر ہے کہ جب خداتعالی نے انسان کو پیدا کیا اور اس میں جان ڈالی تو انسان مثل اور جانوروں کے محض بے عقل تھا اسمیں جو کسی بات کی بھلائی برائی جانے کا مادہ نہ تھا جسقدر کہ خدا اسکو بتاتا تھا اسیقدر جانتا تھا اور اسی سبب سے غیر مکلف اور محض بے گناہ تھا اور کسی قسم کی موت کا اسکو اندیشہ نہ تھا کیونکہ جو کام اسکی تھے وہ اپنی سمجھہ سے نہ تھے خدا نے ماہیت پہچان بھلائی اور برائی کی اسکے سامنے ظاہر کی اور یہہ بات جتادی کہ اسکو مت لو اگر لوگی تو ایک قسم کی موت سے مرجاؤگے یعنی ایک سخت مصیبت میں پڑوگی اور اپنے کام کے جو ذمہ دار ہوگی ہر ایک بات بھلی یا بری جو تمکو سمجھہ کر کرنی ہوگی اور بھلے کام کا بھلا پھل اور برے کام کا برا پھل پاؤ گے انسان نے خدا کی اس نصیحت کو نمانا اور علم خیر و شر کو حاصل کیا جسکے سبب ہمنے تمام حیوانات پر برتری حاصل کی ہی اور جسکی سبب ہم اب اپنے کاموں کے جوابدہ ہوئی ہیں اور بری کاموں میں پکڑے جاتے ہیں اور بھلے کاموں کا بدلہ پاتے ہیں گویا انسان پر گناہ آنیکی یہہ ہی اصلی بنیاد ہی * من ملک بودم و فردوس برین جایم بود * آدم آورد درین دیر خراب آبادم *

The sole intent of this part of revelation that I have been commenting upon, may briefly be thus described That man at his creation was like other creatures devoid of all understanding and reason, and possessed in himself no faculty of discriminating good from evil He could know only what he was taught by God, and had no capability of acting in any way that was evil, hence he was quite innocent, as well as free from all kinds of death, because whatever he did till that time, did not proceed from his own control or understanding God was afterwards pleased to reveal to him the nature of good and evil, and before teaching him such a distinction or mystery He warned him not to be desirous of the attainment of that knowledge, and gave him to understand that he would die by a certain kind of death, if he did not follow His counsel The dying of a kind of death denoted that he would suffer a severe calamity, and should be liable to a responsibility for all his actions, and receiving good treatment or reward for those which were good, and the reverse for those which were bad Man however neglected to abide by the Divine command, and, as the consequence, acquired the knowledge of good and evil, which made him superior in intellect and exalted him above all other creatures, making himself personally responsible for all his actions, and liable to reap good and evil fruit respectively for his good and evil or bad actions The acquisition of this knowledge of good and evil was the origin of the coming of sin to man

قبل پیدایش مسیح علیه السلام ۴۰۰۰ — قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم ۴۵۷۵

V 7 *And their eyes, &c.)* That is, Adam and Eve now came to know what was good and what the reverse, and the first evil they were sensible of, was the fact of their nakedness Christian Commentators thus treat of the point under explanation "Her sin was great and various, being guilty of ambition and inordinate desire, open rebellion against God, and drawing aside of her husband, and the involving of him in sin and their posterity in misery also" —Bishop Kidder

۷ (اور کھل گئیں آنکھیں اُن دونوں کی) یعنی آدم اور حوا کو علم خیر وشر حاصل ہوگیا اور اُنہوں نے پہلی برائی ننگی ہونے کی جو اُنمیں تھی اُسکو جانا *

علماء عیسائی † اسمقام پر لکھتے ہیں کہ عورت کا گناہ بڑا اور کئی قسم کا تھا یعنی وہ مجرم ہوئی بلند نظری کی اور نا اعتمادی اور ناشکری کی اور خواہش تلاش علم کی اور ممنوعہ چیز کی خواہش کی اور علانیہ خدا سے سرکشی کرنے کی اور اپنے خاوند کو بھی خدا کے حکم سے پھرجانے کی ترغیب کرنے کی اور اُسکو اور اُسکی اولاد کو گناہ میں اور بدبختی میں مبتلا کرنے کی یہہ قول ہی بشپ کیدر صاحب کا *

† ڈائیلی جلد ۱ صفحہ ۱۰

They assert respecting Adam that he was not deceived in the same degree as the woman, supporting this opinion by referring to I Tim II 14, and they further say that "considering this offence in all its circumstances, and aggravations they may term it the prolific parent and grand exemplar of all the transgressions committed ever since" It is therefore obvious that Christian Divines of eminent learning believe that Adam and Eve both sinned on account of this transgression, and that it was this cause that tainted with sin all their posterity

اور نسبت آدم کی وہ یہہ کہتے ‡ ہیں کہ جسطرح حوا فریب میں آئی تھی اُسطرح آدم فریب میں نہیں آیا تھا کیونکہ تمتھی کے نامہ اول کے باب ۲ — ۱۴ میں ہی کہ آدم نے فریب نہیں کھایا پر عورت فریب کھاکر گنہگار ہوئی " مگر باایں ہمہ وہ کہتے ہیں کہ اگر اس واقعہ کی تمام حالات پر غور کریں تو اُسکو خدا کی اُن تمام نافرمانیوں کا مربی اور نمونہ کہہ سکتے ہیں جو اُسوقت سے واقع ہوئیں غرضکہ علماء عیسائی کے نزدیک آدم و حوا دونوں اس نافرمانی کے سبب گنہگار ہوئی اور اسی سبب سے انسان کی نسل میں گناہ آیا *

‡ ہنری واسکات جلد ۱ صفحہ ۶

But this opinion is open to one grave objection, forasmuch as it would seem to imply a reproach upon the perfect

اس گفتگو پر یہہ سوال ہوتا ہی کہ خداتعالی کے انصاف سے نہایت بعید ہی کہ باپ کے گناہ کی سبب اُسکی

قبل پیدایش مسیح علیه السلام ۴۰۰۰

قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم ۴۵۷۵

تمام نسل کو جو اُس وقت وجود میں نهي
نه تهي گنهگار ٹهرادے کوئي وجهه نهیں
معلوم هوتي که باپ کے گناه میں بیٹا پکڑا
جاوے علاوه اگر انسان کي نسل پر گناه
اے کي یهه وجهه هو تو کیا وجهه هی
جو آدم پر پهلی پهل گناه اے کي کیونکه
اُس سے پهلی نه وه کسي گناه کا مجرم
تها اور نه اُسکی کسي مربي نے گناه کیا
تها *

justice of God, that He should have visited all the succeeding generations of Adam with the fatal consequences of this transgression of their first parents,—since according to our own finite and imperfect notions of what is just and what is unjust, we do not hold the son responsible for the guilt of the father Besides, allowing this to be the true reason why man's posterity became victim to sin, it may reasonably be asked what it was that brought sin upon Adam since before this instance of transgression, neither he himself nor his parent had been guilty of any offence

مگر یهه اعتراض هم مسلمانوں پر وارد
نهیں هوتا کیونکه هم مسلمان بموجب
قول علماء محققین کے اِس ممانعت کو
جو خدا کیطرف سے تهے شرعي ممانعت
نهیں سمجهتے اور نه حوا اور آدم کے اس
فعل کو شرعي گناه جانتے هیں کیونکه
همارے نزدیک یهه ممانعت صرف انسان
کي بهلائي کے لیئے تهي نه کوئي شرعي
ممانعت اسي لیئے جو وعده اُسکے خلاف
کرنے پر وارد هے اُس میں خدا کي ناراضی
یا قهر کا ذکر نهیں هے بلکه جو مضرت که
انسان کو اُس نافرماني سے هونے والي
تهي اُسکا ذکر هے اسلیئے آدم وحوا باوجود
اِس نافرماني کے شرعي گناه سے پاک اور
صاف تهي مگر جبکه اُنکو علم خیروشر
حاصل هوگیا اب وه مکلف اور بهلے اور
بری کام کرنے کے مختار هوئی اِسکے بعد
وه یا اُنکي نسل اگر کوئي برا کام کري گي
تو البته جو اپنے کیئے هوے کام میں
ماخوذ هوگي حاصل هونا علم خیروشر کا

However, this objection cannot be raised against us Mohomedans for, we under authority of our best divines do not consider this prohibition to Adam, as such an ordinance of God as it was strictly incumbent and obligatory upon him to observe, nor do we allow or hold this act of Eve and Adam as one that was committed against law because we are of opinion that this prohibition from God was rather a caution prompted by a regard for man's well being, and not as a peremptory command which must necessarily be implicitly obeyed, and as a reason in support of this opinion we refer to the result that followed this disobedience of our parents, when God merely pointed out to them the harm they had brought upon themselves, without expressing Divine indignation or visiting them on the spot with any mark of displeasure—We would not therefore hold Adam and Eve guilty of a transgression of law in this instance of their disobedience to God

قبل پیدایش مسیح علیہ السلام ۴۰۰۰

قبل پیدایش محمد رسول اللہ صلعم ۴۵۷۵

البتہ آدم اور اُسکی نسل کے لیئے جنمیں علم خیر وشر برابر چلا آتا ہے گناہ آنے کی بنیاد ہے مگر وہ فعل جو آدم سے ہوا آدم یا اُسکی نسل پر گناہ آنے کی وجہہ نہیں*

Having possessed the knowledge of good and evil, they had now become capable of conducting themselves in a good or evil way, and therefore if after rising to such a state of light, Adam and Eve or their posterity were to sin, they would indeed be said to be guilty, and justly responsible for their acts The concluding inference to be then invariably drawn is, that although the acquisition of this knowledge by man was the origin of the sin that has fallen upon Adam and his posterity (among whom that knowledge is perpetuated), yet this act of disobedience of Adam and Eve could not be a reason either for theirs or their descendents' being held to be guilty or culpable

مگر اِس گفتگو پر بلکہ مسلمانوں کے مذہب کے ایک بڑی اصول پر خود اُنھی کے مذہب سے ایک اعتراض پیدا ہوتا ہے اور وہ یہہ ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام بموجب قول صحیح کے روز پیدائش سے نبی تھے اور مسلمانوں کے مذہب بموجب تمام انبیاء معصوم اور گناہوں سے پاک ہیں اور خود قران مجید میں آیا ہے کہ آدم نے گناہ کیا پھر کیونکر یہہ گفتگو کہ یہہ فعل جو آدم سے ہوا گناہ نہ تھا اور یہہ اصول مذہب کہ انبیاء گناہ سے پاک ہوتے ہیں صحیح ہوسکتا ہے *

The manner in which I have treated this subject in the foregoing remarks, makes the Mohomedan faith itself, under our own Scriptures, liable to a weighty objection against its tenets, as raised in the following way It is held, on the authority of a creditable tradition, by us Mohomedans that Adam had been from the very day of his creation a prophet, and as, according to the teaching of our faith (and which is also dictated by the Holy Koran itself), we are to consider all the prophets to be infallible and not liable to err, how then could it be admitted consistently with this belief, that Adam's disobedience was an act not tainted with sin?

اِس شبہہ کے رفع کرنیکو ضرور ہے کہ نسبت عصمت انبیاء کے کچھہ گفتگو کی جاوے اگرچہ ہماری مذہب کے عالموں نے اِس میں بہت گفتگو کی ہے اور

Before suggesting a reply to the objection here presented, I will first endeavour to explain what this admission of our faith, viz, that all prophets are faultless, implies I shall take no notice

قبل پیدایش مسیح علیه السلام ۴۰۰۰

قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم ۴۵۷۵

نہایت مختلف رائیں بیان کی ہیں مگر مجھکو اس جھمیلے میں پڑنا اور ہرایک کی دلیل کو لانا اور ردوقدح کرنا ضرور نہیں ہے بلکہ جو میرے نزدیک تحقیق اور قول متصل ہے اسیکا بیان کردینا کافی ہے *

جاننا چاہئیے کہ غلام کو اپنے آقا کا حکم نہ بجا لانا یا پورا نکرنا یا جیسی خدمت کہ اس آقا کی چاہئیے ویسی خدمت ادا کرنے میں قاصر رہنا درحقیقت گناہ میں شمار ہوتا ہے لیکن اگر یہہ سب باتیں اسی طرح کی گناہ شمار ہوں جیسےکہ ایک شرعي گناہ تو خدا کی انصاف سے بعید ہے کہ اس کام کے کرنے کی تکلیف دی جو طاقت سے زیادہ ہے کیونکہ یہہ بات طاقت سے باہر ہے کہ جس خدمت بجا لانے کے لائق خدا کی ذات ہے ویسي ہي اسکي خدمت ادا ہوسکے اسلئیے ضرور ہے کہ مطلق گناہ دوقسم کا گنا جاوے ایک گناہ شرعي دوسرا گناہ عرفاني گناہ شرعي سے ہم یہہ مراد لیتے ہیں کہ خدا نے شریعت کی روسے کسی کام کے کرنے کو منع کیا ہو اس حکم کے برخلاف جو کوئی شخص کوئي کام کریگا وہ شریعت کے بموجب گنہگار ہوگا اور گناہ عرفاني سے ہم یہہ مراد لیتے ہیں کہ جس شخص کو جسقدر خدا کي ذات سے زیادہ تقرب ہوتا جاتا ہے اور جسقدر معرفت الہي بڑھتي جاتي ہے اور جو خدمت اور ادات اس عرفان کے سبب لازم آتي ہیں اس میں کسي قسم کا قصور ہونے سے گناہ لازم آتا ہے پس گناہ عرفاني ہر ایک شخص کے حال اور اسکے درجہ تقرب سے جو خدا کے ساتھہ ہے متفاوت

of various loose and unsound opinions advanced by several of our Divines in discussing the meaning of that doctrine, but I will simply and distinctly quote only those that are reasonably to be accepted as trustworthy

It is to be observed, that it is certainly sinful for a servant not to obey his master's orders, or not to attend to them sufficiently well, or not to serve the master so well as it is his right to be served But if such acts of a servant be regarded as lawful sins, it would be manifestly unjust in God to bind us with duties which it is not in our power to perform since it is beyond our ability to serve God so well as He is worthy of being served It has therefore become necessary to divide sin into two classes one being sins of commission or sins against the law, and the other being sins of omission or sins arising from an absence or a proper and right minded feeling of veneration for God, or a deep-rooted sense of his Divine majesty and super-excellent nature By the former we understand sin that would be occasioned by our wilfully violating some Commandment lawfully prescribed by God By the latter is meant a sin that we are guilty of in acting impudently, and in not being sufficiently imbued with proper respect for God, after we have in a greater degree than others, approached to a participation in the Divine favor, and have been blessed with the knowledge of the majestic grace and glory of God Therefore the latter sin is in different proportions with different men according as they have happened

| قبل پیدایش مسیح علیہ السلام | قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم |
|---|---|
| ۴۰۰۰ | ۴۵۷۵ |

to have a greater or less appreciation of the glory of God There are very many acts proceeding from man that are to be classed under the latter, and not the former of the two kinds of sin here defined There are acts which if done as ordinary people in general do them, they would not be regarded as sins, but if committed by those who have the honor of a nearer approach to God's presence in their knowledge of His glory, then they are justly considered as such Do not we see in the world there are things, which if practised by the common or vulgar people, are not marked as defects, or faults, but which, on the contrary, would not be excusable in those who are better informed and of high station and estimable worth None in the world, nay not even the prophets, are free from falling into the latter kind of sin, and it was in reference to this case that Jesus Christ was pleased to say, (in reply to a man who put to him this * question, O good master, what good things should I do, that I may have an eternal life?) that "he should not call him good, as there is none good but one, that is God" In short there could be no human being so perfect and holy as to be able to render good and acceptable service to God in the extent due and becoming to His exalted majesty and infinite Goodness, for this reason all men are guilty before God, and on this consideration it is that all the prophets have acknowledged them faulty and sinful towards God, and humbly implored his mercy and forgiveness in their behalf It will therefore not be allowed that they were guilty of any violation of law

* Matt XIX 16-17

درجہ سے علاقہ رکھتا ہے بہت سی باتیں ایسی ہیں جو گناہ شرعی نہیں مگر گناہ عرفانی ہیں اور بہت سی باتیں ایسی ہیں جو ہم تم کریں تو گناہ نہیں مگر جنکو عرفان الہی حاصل ہے اگر وہ کریں تو گناہ ہے کیا تم اِس دنیا میں نہیں دیکھتے کہ بہت سے کام ایسے ہیں کہ جو عام آدمی کریں تو عیب میں نہیں گنے جاتے برخلاف اُسکے وہی کام اگر کوئی اعلیٰ شخص کرے تو عیب میں داخل ہوتا ہے اس پچھلے قسم کے گناہ سے کوئی خالی نہیں یہاں تک کہ انبیاء بھی اس قسم کے گناہ کے گنہگار ہیں اسی بات کی طرف حضرت مسیح علیہ السلام نے † اشارہ کیا جب ایک شخص نے آکر اُن سے پوچھا کہ "ای نیک مرشد میں کون سی نیکی کروں تاکہ ہمیشہ کی زندگی پاؤں اُسنے اُس سے کہا تو مجھے کیوں نیک کہتا ہے کہ نیک نہیں مگر ایک یعنی خدا" غرضکہ کوئی شخص ایسا نہیں ہے کہ جو ایسی بندگی اور ایسی خدمت جو خدا کے لایق ہے بجا لاسکے اور اسواسطے سب آدمی خدا کے سامنے گنہکار ہیں انہی باتوں کے سبب انبیاء اپنے تئیں گنہگار جانتے تھے اور اسی قسم کے گناہوں کی معافی خدا سے چاہتے تھے نہ یہ کہ وہ کسی شرعی گناہ کے گنہگار تھے *

† متی ۱۹—۱۶ و ۱۷

قبل پیدایش مسیح علیہ السلام ۴۰۰۰

قبل پیدایش محمد رسول اللہ صلعم ۴۵۷۵

باقی رہا شرعی گناہ اُس سے تمام انبیا پاک ہیں ہم مسلمانوں کا یہہ اعتقاد ہے کہ جو گناہ فطرت انسانی کے برخلاف ہیں اور جنکی ارتکاب سے رزالت نفس کی پائی جاتی ہے وہ کبھی انبیاء سے صادر نہیں ہوتے نہ زمان نبوت میں اور نہ اُس سے پہلی کیونکہ اُنکی نفس اس قسم کی رزایل سے باعتبار ابدی خلقت کے پاک و صاف ہیں اور دیر کسی حالت میں کوئی شرعی گناہ کبیرہ دانستہ یا نادانستہ اور کوئی گناہ صغیرہ دیدہ و دانستہ اُنسے سرزد نہیں ہوتا نہ حالت نبوت میں اور نہ اُس سے پہلے البتہ نبوت کے بعد اُنسے نیک ارادہ اور زیادہ نیکی حاصل کرنیکی نیت سے خطاے اجتہادی کا ہونا ممکن ہے اور ظاہر ہے کہ جو کام نیک ارادہ سے کیا گیا ہو وہ کسطرح شرعی گناہ بلکہ درحقیقت گناہ نہیں ہوسکتا مگر انبیاء کی نسبت وہ بھی گناہ ہے انبیاء کا معاملہ خدا کے ساتھہ ایسا نہیں ہے جیسا کہ ہمارا تمہارا ہے وہاں اورھی راز و نیاز کی باتیں ہیں انبیاء سے یہہ چاہا گیا ہی کہ وہ بھلائی اور برائی سے کچھہ غرض نرکھیں جو حکم پاویں وہ بجالاویں پھر اُنکو خود کسی بھلائی یا نیکی کا قصد کرنا بھی اُنکی حق میں گناہ ہی بہی بات تھی جسنے آدم پر خفگی کروائی اور اسی سبب سے کہا گیا کہ آدم نے اپنے پروردگار کا گناہ کیا مگر یہہ وہ گناہ نہیں ہی جس میں ہم تم گرفتار ہیں * کار پاکان را قیاس از خود مگیر * گرچہ ماند در نوشتن شیر شیر *

It remains now to say something of the other kind of sin, viz, a wilful sin, or a sin against law, from which we admit all prophets to be free We Mohomedans believe, that sins that are unnatural, and exhibit a depraved nature and meanness of spirit in the men from whom they proceed, can never be perpetrated by Prophets, whether after their appearance in the world as such, or before it because the spirits that dwell in them are naturally pure from all unworthy deeds, and are not liable, whether voluntarily or involuntarily, to any crime involving moral turpitude, or even offences of a trifling nature, both before the time of their prophecy, and after it The only thing allowed by us in which it is possible for the prophets after they become such, to be misled, is a relaxation or want of fervency in their cares and efforts for growing day by day more and more into the favor of God It is quite evident that an act or thing undertaken with a pure and virtuous motive, can never be allowed to be a sin of any kind, but even this may be regarded as such in the case of prophets, for, they are not to deal with God in the manner that we have to do. It is required of them that they should not meddle with anything either good or evil, but only do whatever they may be instructed in by God Therefore they are considered to be guilty, even if they attempt to do a good thing of their own accord It was for this motive and presumption of intention, that Adam fell under Divine displeasure, and was consequently said to be offensive or guilty against his Creator But this must not

| قبل پیدایش مسیح علیه السلام | قبل پیدایش محمد رسول الله صلعم |
|---|---|
| ۴۰۰۰ | ۴۵۷۵ |

† دانیلی جلد ۱ صفحه ۱۰

be regarded or held a sin such as we are laboring under

V 8 *And they heard the voice of God,)* Christian Commentators explain this verse as follows "That God here spoken of denotes God the Father, but as of God the Father it is expressly said 'No man hath ever seen Him at any time (John I 18, VI 46,) neither heard his voice at any time, nor seen his shape' (John V 37,) this voice was therefore represented by Christ, the word or Son of God, the messenger and representative of the Father, the brightness of his glory, and the express image of his person, who appeared in and spread from the Shechinah, or cloud of glory, the same clould of light, with its Heavenly host of angels, from whence He communed unto Adam, unto Noah, unto Abraham, and the patriarchs, and communicated his will and conducted the Israelities "

۸ (اور سنی اُنہوں نے آواز خدائے معبود کی) علماء عیسائی اس ورس کی یوں تفسیر کرتے ہیں † کہ اس جگہہ خدا سے باپ خدا سمجھا جاتا ہی مگر مقدس یوحنا کی انجیل باب ۱ — ۱۸ و باب ۶ — ۴۶ سے ثابت ہی کہ باپ خدا کو نہ کسی آدمی نے کبھی دیکھا اور اُسی کتاب کے باب ۵ — ۳۷ سے ظاہر ہی کہ نہ کسی نے اُسکی آواز کو کبھی سنا ہی اور نہ صورت کو دیکھا ہی اسلئے یہہ آواز معروف عیسی مسیح کی تھی جو خدا کا کلام یا بیٹا اور باپ کا قاصد یا وکیل ہی اور اُسکے جلوہ کی روشنی اور اُسکے وجود کی ظاہری صورت ہی اور یہی جلال کے بادل میں معہ ابدی بہشت کے فرشتوں کے گروہ کے جو اُس جلال کے بادل کے ساتھہ ہوتی تھی ظاہر ہوتا تھا اور ہمکلام ہوتا تھا یہہ وہی بادل روشنی کا ہی جس میں خدا تعالی آدم اور نوح اور اور مقدس بزرگوں کے ساتھہ گفتگو کرتا تھا اور بنی اسرائیل کو اپنی مرضی سے اطلاع دیتا تھا *

This argument is in keeping with the Christian's belief, that there is a trinity of persons in the Godhead, otherwise it will be observed that no such thing can be inferred from the words of Scripture in the passage in question

مگر یہہ تمام گفتگو اُس عقیدہ پر مبنی ہی جو علماء عیسائی نے تسلیم کر رکھا ہی یعنی الوہیت میں تین وجودوں کا ہونا ورنہ کتاب اقدس کا کوئی لفظ ان معنوں کی طرف جو عیسائی علما نے بیان کئے ہیں اشارہ نہیں کرتا *

We Mohomedans believe that all the Scriptures lead us to discover the real unity in God, and no plurality of persons whatever We consequently thus explain the verse, that this voice was from

ہم مسلمان یقین کرتے ہیں کہ تمام ہولی بیبل خدا کی وحدانیت حقیقی ہمکو ہدایت کرتی ہی اور الوہیت میں کسی وجود کا شریک ہونا نہیں بتاتے اسلیئے

قبل پیدایش مسیح علیہ السلام ۴---

قبل پیدایش محمد رسول اللہ صلعم ۴۵۷۵

هم مسلمان اس ورس کي يوں تفسير کرتے هيں که يهه آواز خود اُسي خدا کي تهي، جو اپني ذات ميں اور اپني صفات ميں سب طرح سے واحد حقيقي هے اور جيسا که کتاب مقدس کي لفظوں سے پايا جاتا هے خود وهي بغير کسي کي معرفت کے هم کلام هوا اور وه آواز خود اُسکي آواز تهي نه کسي دوسرے کي *

God Himself who in his essence and attributes is without an equal or partner, and that it was He alone who without any agency at all made his voice heard on the occasion referred to in the text, as Scripture plainly tells us.

مقدس يوحنا کي انجيل باب ۵—۳۷ ميں يهه نهيں لکها که کسي نے اُسکي آواز کو کبهي نهيں سنا بلکه حضرت مسيح عليه السلام نے اُن يهوديوں کو جو حضرت کے قتل پر آماده هوے يهه فرمايا که (تمنے کبهي اُسکي آواز نهيں سني اور اُسکي صورت نهيں ديکهي) اِس سے يهه ثابت نهيں هوتا که کسي نے اُسکي آواز کو کبهي نهيں سنا *

In John V 37, it is not stated that no man hath heard his voice at any time, but on the contrary, Jesus Christ spoke thus to those Jews who in their blind pursuit were striving to kill him, that "ye have neither heard His voice at any time, nor seen his shape," which does not prove that God's own voice has not been heard by any man at any time.

مگر مسلمانوں کے مذهب بموجب ايک اور بات قابل بحث کے هے که خدا کي آواز سننے کے کيا معني هيں کيونکه خدا تعالى ابدي ذات اور ابدي صفات ميں قديم اور ازلي هے اور کوئي کلام جو لفظوں کے ذريعه سے ادا کيا جاوے اور جو بذريعه آواز کے سنا جاوے قديم اور ازلي نهيں هوسکتا *

However, there is, in our opinion, another point worthy of notice in the passage under consideration. It is this, what is meant here by hearing the voice of God? God is from everlasting, and eternal in his divine nature, and all his attributes, but whatever is communicated by words, and made audible by a voice, cannot be everlasting.

مگر هم مسلمان يهه اعتقاد کرتے هيں که خدا تعالى کي تمام صفات جيسے سننا اور جاننا اور بولنا اور پکارنا همارا سا سننا اور جاننا اور بولنا اور پکارنا نهيں هے بلکه بجز مناسبت اسمي کے اور کسي طرح کي مشارکت نهيں وه جانتا هے نه بذريعه کسي جاننے والي چيز کے وه بولتا هے مگر نه بذريعه کسي بولنے والي چيز کے وه پکارتا هے

We Mohomedans believe that all the attributes of God as those of hearing, knowing, speaking, and calling are not like our faculties of hearing, knowing, speaking, and calling. Besides the resemblance only in the names, they have no other correspondence of any kind. God has a knowledge of every thing visible or invisible, but not with the means of

قبل پیدایش مسیح علیہ السلام ۴۰۰۰ — قبل پیدایش محمد رسول اللہ صلعم ۴۵۷۵

نہ بذریعہ کسی پکارنے والی چیز کے *

any knowledge-acquiring faculty He speaks but not through any articulating organ He calls but not through any sound or voice-producing medium

خیال کرو کہ تم سوتے میں خواب دیکھنے کی حالت میں باتیں کرتے ہو اور دوسرے کا کلام سنتے ہو اور بخوبی تمہارے کان میں آواز آتی ہے حالانکہ وہاں کوئی آواز نہیں اور بغیر آواز کے ذریعہ ہم آواز سنتے ہو پھر اگر خدائے قادر مطلق کی بھی آواز بغیر ذریعہ آواز کے سنی جاوے تو کیوں تعجب کرتے ہو وہ تمام قدرت اور تمام نور ہے وہ کسی کام کرنے میں کسی ذریعہ کا محتاج نہیں وہ آپ ہی آواز ہے اور آپ ہی اپنی آواز سناتا ہے مگر بغیر ذریعہ آواز کے وہ آپ ہی پکار ہے اور آپ ہی پکارتا ہے مگر بغیر ذریعہ کسی پکارنے والی چیز کے اور بے شک وہ ان سب باتوں پر قادر ہے *

Let it be considered that while in sleep we are dreaming, it often happens that we talk with and listen to another, and we are fully sensible, as it were, of a voice, when in reality there is no such voice It is merely our own fancy If therefore the voice of God who is almighty, were heard without any seeming vibration of sound, it should not be a matter to excite our wonder He is omnipotent, the perfect Light, and He feels himself in need of nothing to help him to do whatever He wishes to do He Himself is his voice, and He himself makes that voice heard by us, though without the interposition of any outward sound He himself is his call, and it is He himself that calls but without the aid of any organ of calling He is beyond all doubt, the possessor and governor of all things

(چلتی ہوئی جنت میں) یعنی انہوں نے خدا کی آواز اسطرح پر سنی کہ باغ میں آرہی ہے † بشپ پاٹرک صاحب بھی کہتے ہیں کہ چلنے کو آواز کی طرف منسوب کیا جاتا ہے نہ خدا کی طرف *

—*walking in the garden,)* That is, they heard or thought the voice as if it were coming from within the garden "The 'walking'" says Bishop Patrick "is to be referred to the voice, and not to God "

† ڈائلی جلد ۱ صفحہ ۱۰

(بیچ میں درخت جنت کے) یعنی باغ کے درخت کے پتوں میں اپنے تئیں چھپا لیا خدا کے سامنے ننگے آنے سے شرما کر اس سے پایا جاتا ہے کہ کہ ننگا ہونا انسان سے معیوب اور جدا کرنے کی چیز ہے اور اسواسطے شریعت کے بموجب ہماری ہاں گناہ میں داخل ہے *

—*amongst the trees of the garden,)* That is, ashamed of their nakedness they hid themselves amongst the trees, which shows that such a state of man is one that has been denounced as a thing inconsistent with humanity, and it is for this reason that it is regarded a crime in our faith

